یہاں وہاں ہر جگہ مختلف جادوگر اور جادوگرنیاں اپنے اپنے خیموں سے باہر نکل رہے تھے۔
کئی جادوگر ناشتہ بنانے میں مصروف تھے۔ کچھ جادوگروں نے چوری چھپے چاروں طرف کا جائزہ لے کر اپنی چھڑی سے آگ جلالی تھی۔ کچھ لوگ ایسے بھی تھے جو شک بھری نظروں کے ساتھ ماچس کی تیلیاں جلا رہے تھے صاف ظاہر تھا کہ انہیں ان پر یقین ہی نہیں تھا کہ وہ آگ بھی جلا سکتی ہیں۔ تین افریقی جادوگر بیٹھے ہوئے کسی سنجیدہ معاملے پر گفتگو کر رہے تھے۔ ان تینوں نے لمبے سفید چوغے پہن رکھے تھے اور دہکتی ہوئی جامنی رنگ کی آگ کے شعلوں میں خرگوش جیسی کوئی چیز بھوننے میں مصروف تھے۔ جبکہ ادھیڑ عمر امریکی جادوگرنیاں خوشی سے گپ شپ لگانے میں مصروف تھیں۔ ان کے خیموں کے بیچ میں ستاروں سے بھرا ہوا ایک بڑا بینر لگا ہوا تھا۔ جس پر لکھا ہوا تھا۔

'سیلم کی جادوگرنیوں کا ادارہ'

خیموں کے قریب سے گزرتے ہوئے ہیری کو ان کے اندر سے کئی عجیب زبانوں میں گفتگو سنائی دی حالانکہ اسے ایک بھی لفظ کا مطلب سمجھ میں نہیں آیا لیکن ہر آواز میں جوش اور خوشی کے ملے جلے جذبات جھلک رہے تھے۔

"ارے۔۔۔ میری آنکھوں کو کچھ ہو گیا ہے یا سب کچھ واقعی سبز ہے۔۔۔؟" اچانک رون بولا۔

رون کی آنکھوں کو کچھ نہیں ہوا تھا۔ وہ خیموں کے ایک ایسے حصے کے بیچ میں پہنچ گئے تھے جو سبز پتیوں کی شاخ اور تنے والے سفید لونگ کے پودوں سے ڈھکے ہوئے تھے۔ ایسا لگ رہا تھا کہ جیسے عجیب شکل کے چھوٹے چھوٹے ٹیلے زمین پر اُگ آئے ہوں۔ کچھ ادھ کھلے خیموں کے نیچے مسکراتے ہوئے چہرے دکھائی دے رہے تھے۔ پھر انہیں پیچھے سے اپنے نام سنائی دیئے۔

"ہیری۔۔۔ رون۔۔۔ ہرمائنی۔۔۔!"

یہ آواز سیمس فنی گن کی تھی جو ان کے ساتھ گریفن ڈور میں چوتھے سال کا طالب علم تھا۔ وہ سفید لونگ کے پودوں سے ڈھکے ایک خیمے کے سامنے بیٹھا ہوا تھا۔ اس کے پاس ہی سرمئی رنگ کے بالوں والی ایک عورت بھی بیٹھی تھی۔ جو اس کی ماں ہی ہوگی۔ اور قریب ہی اس کا سب سے اچھا دوست ڈین تھامس بیٹھا ہوا تھا۔ وہ بھی گریفن ڈور فریق کا طالب علم تھا۔

جب ہیری۔ رون اور ہرمائنی سلام کرنے کیلئے ان کے پاس پہنچے تو سیمس نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "ہماری سجاوٹ پسند آئی۔۔؟ ویسے وزارت کے لوگ تو کچھ خاص خوش نہیں ہوئے۔۔"

"اوہ ہم اپنے رنگ کیوں نہ دِکھائیں۔۔؟" بیگم فنی گن نے اتراتے ہوئے کہا۔ "جا کر دیکھو بلغاریہ والوں نے اپنے خیموں کے اوپر کیا لگا رکھا ہے۔۔؟ تم لوگ بھی تو آئرلینڈ کی ہی حمایت کر رہے ہوگے۔۔۔ ہے نا۔۔؟" انہوں نے ہیری۔ رون اور ہرمائنی کو شک بھری نگاہ سے دیکھتے ہوئے کہا۔

انہیں اس بات کی یقین دہانی کرانے کے بعد کہ وہ واقعی آئرلینڈ کی ہی حمایت کر رہے ہیں وہ دوبارہ چل دیئے۔ کچھ دور جا کر رون بڑبڑایا۔

"ان لوگوں کے درمیان کھڑے ہو کر ہم کچھ اور کہہ بھی نہیں سکتے تھے۔"

" نہ جانے بلغاریہ والوں نے اپنے خیموں کے اوپر کیا لگا رکھا ہے۔۔؟" ہرمائنی نے کہا۔

"چلو چل کر دیکھ لیتے ہیں۔" ہیری نے میدان کے اوپر کی طرف لگے خیموں کے ایک بڑے سمندر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ جہاں سرخ۔ سبز اور سفید رنگوں والا بلغاریہ کا جھنڈا لہراتا ہوا دکھائی دے رہا تھا۔

یہاں کے خیموں پر پودوں جیسی سجاوٹ نہیں تھی۔ اس کے بجائے ہر خیمے پر ایک ہی طرح کا بڑا پوسٹر لگا ہوا تھا جس میں ایک بہت چڑچڑا چہرہ نظر آ رہا تھا۔ اسکی سیاہ بھنوئیں

بہت گھنی تھیں۔ ظاہر ہے تصویر متحرک تھی لیکن اس میں دِکھائی دینے والا چہرہ بس پلکیں جھپکا رہا تھا اور تیوریاں چڑھائے ہوئے تھا۔

"کرم۔۔۔" رون نے دھیمی آواز میں کہا۔

"کیا۔۔۔؟" ہرمائنی نے چونک کر پوچھا۔

"کرم۔۔۔" رون نے بتایا۔

"وکٹر کرم۔۔ بلغاریہ کا **متلاشی**"

جب ہرمائنی نے اتنے سارے پوسٹرز میں کرم کو پلکیں جھپکاتے اور تیوریاں چڑھاتے ہوئے دیکھا۔ تو وہ بولی۔۔۔

"یہ تو بہت چڑچڑا لگ رہا ہے"

"چڑچڑا۔۔۔؟" رون نے حیرت کے عالم میں آسمان کی طرف نظر اُٹھاتے ہوئے کہا۔ "کسے پرواہ ہے کہ وہ کیسا دِکھائی دیتا ہے۔۔؟ وہ غضب کا کھلاڑی ہے اور اس کی عمر بھی بہت کم ہے۔ یہی کوئی اٹھارہ سال ہوگی۔ وہ کمال کی اُڑان بھرتا ہے۔

آج رات تک رُکو۔۔ تم خود اپنی آنکھوں سے دیکھ لینا۔"

میدان کے کنارے پر لگے نلکے کے سامنے ایک چھوٹی سی قطار موجود تھی۔ ہیری۔ رون اور ہرمائنی بھی اس قطار میں جا کر کھڑے ہو گئے۔ ان کے آگے دو لوگ کھڑے تھے۔ جن میں گرما گرم

بحث چل رہی تھی۔ ان میں سے ایک بہت بوڑھا جادوگر تھا جو پھولوں والا لمبا شب خوابی کا لبادہ پہنے ہوئے تھا۔ دوسرا آدمی یقیناً وزارت کا جادوگر تھا۔ اس کے ہاتھ میں دھاری دار پتلون تھی۔ وہ پریشانی کے عالم میں تقریباً رونے ہی والا تھا اور چیخ چیخ کر کہہ رہا تھا۔ "آرچی! اسے پہن لو۔ تم شب خوابی کے لبادہ میں یہاں نہیں گھوم سکتے۔ دروازے پر کھڑا ماگلو پہلے ہی شک بھری نظروں سے ہمیں تاڑ رہا ہے۔"

"میں نے یہ شب خوابی کا لبادہ ماگلو کی ہی دکان سے خریدا ہے۔" بوڑھے جادوگر نے کڑک دار آواز میں کہا۔ "ماگلو ہی اسے پہنتے ہیں۔"

"آرچی! اسے ماگلو عورتیں پہنتی ہیں۔ آدمی نہیں پہنتے۔ یہ کپڑے لو اور انہیں پہن لو۔ یہ آدمیوں والا لباس ہے۔" وزارت کے جادوگر نے غصے سے دھاری دار پتلون اس کی طرف لہراتے ہوئے کہا۔

"میں اسے کبھی نہیں پہنوں گا۔" بوڑھے آرچی نے جھنجھلاتے ہوئے کہا۔ "بالکل بھی نہیں۔ شکریہ۔! مجھے اپنے اندرونی حصوں پر کھلی ہوا اچھی لگتی ہے۔" یہ سن کر ہرمائنی کو اتنی ہنسی آئی کہ اسے سر جھکا کر قطار سے باہر نکلنا پڑا۔ وہ تب واپس لوٹی جب وہ بوڑھا جادوگر پانی بھر کر وہاں سے چلا گیا۔



لوٹتے وقت وہ بہت آہستہ آہستہ چل رہے تھے کیونکہ ان کے ہاتھوں میں پانی بھرے برتنوں کا بوجھ تھا۔ وہ اپنے خیمے کی طرف جانے لگے۔ ارد گرد انہیں کئی شناسا چہرے دکھائی دیئے۔ ہوگورٹس کے دوسرے طلباء اور اُن کے گھرانے کے لوگ۔

وہاں انہیں اولیور وُڈ بھی دکھائی دیا جو ہیری کے فریق کی کوئیڈچ ٹیم کا پرانا کپتان تھا اور گزشتہ سال ہی اپنی تعلیم مکمل کر کے ہوگورٹس سے فارغ ہوا تھا۔

وہ ہیری کو کھینچ کر اپنے خیمے میں لے گیا جہاں اس نے اپنے ماں باپ سے اس کا تعارف کروایا۔ اس نے ہیری کو پرجوش انداز میں بتایا کہ حال ہی میں '**پڈل میئر یونائیٹڈ ریزرو**' ٹیم کے ساتھ اس کا معاہدہ ہو گیا ہے۔

اس کے بعد انہیں ریون کلا کے چوتھے سال کے طالبعلم ارنئ میک ملن نے آواز دے کر پکارا۔

تھوڑا آگے چلنے پر انہیں چوچینگ دکھائی دی جو بہت خوبصورت تھی اور ریون کلا کی ٹیم کی **متلاشی** تھی۔ اس نے ہیری کو دیکھ کر ہاتھ ہلایا اور مسکرائی۔ جواب میں ہاتھ ہلاتے وقت ہیری کے جگ کا پانی چھلک گیا اور اس کے کپڑے بھیگ گئے۔ رون کی استہزائیہ ہنسی کو روکنے کیلئے ہیری نے جلدی سے نوعمر لڑکوں کے ایک بڑے جھنڈ کی طرف اشارہ کیا۔

"تمہارے حساب سے یہ لوگ کہاں کے ہوں گے۔۔۔؟ یہ ہوگورٹس کے تو نہیں لگتے۔۔۔ہے نا۔۔۔!"

"لگتا ہے کہ کسی غیر ملکی اسکول کے ہوں گے۔۔۔!" رون انہیں دیکھ کر بولا۔

"حالانکہ میں کسی غیر ملکی اسکول میں پڑھنے والے جادوگر سے نہیں ملا ہوں لیکن میں جانتا ہوں کہ غیر ممالک میں بھی جادوگروں کے اسکول ہوتے ہیں۔ برازیل کے ایک جادوگری اسکول میں پڑھنے والا لڑکا بل کا قلمی دوست تھا۔۔۔

یہ کئی سال پہلے کی بات ہے۔۔۔ بل اس سے ملنے کیلئے جانا چاہتا تھا لیکن امی ابو کے پاس اتنے پیسے نہیں تھے۔ جب بل نے اسے بتایا کہ وہ نہیں آپائے گا تو اس کے قلمی دوست نے ناراض ہو کر اسے ایک شیطانی ٹوپی بھیجی جسے پہن کر بل کے کان سکڑ گئے تھے۔"

ہیری اس کی بات سن کر ہنس پڑا۔ وہ حیرانگی میں مبتلا تھا کہ دُنیا کے دوسرے ممالک میں بھی جادو کی پڑھائی ہوتی ہے۔ بہر حال اس نے اپنی حیرانگی کو اجاگر نہیں ہونے دیا۔ یہاں پر اتنے سارے ممالک کے جادوگروں کو دیکھنے کے بعد اس کی آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئی تھیں۔

وہ سوچ رہا تھا کہ وہ بھی کتنا احمق ہے۔ اسے یہ پتہ ہونا چاہئے تھا کہ ہوگورٹس جادوگری کا اکلوتا اسکول نہیں ہوسکتا۔ اس نے ہرمائنی کی طرف دیکھا جو اس معلومات سے ذرا بھی حیران نہیں تھی۔ یقیناً اس نے کسی نہ کسی کتاب میں دوسرے اسکولوں کے بارے میں پڑھ رکھا تھا۔۔۔

آخر کار جب وہ لوگ ویزلی خیمے میں واپس پہنچے تو جارج نے پوچھا۔

"تم لوگوں نے بڑی دیر لگادی۔۔۔؟"

"ہاں راستے میں کچھ جان پہچان والے لوگ مل گئے تھے" رون نے پانی کا برتن زمین پر رکھتے ہوئے کہا۔ "تم لوگوں سے ابھی تک آگ نہیں جلی۔۔۔؟"

"آگ کیا خاک جلنی ہے۔ ابو ماچس کی تیلیوں سے کھیلنے میں مصروف ہیں۔"

ویزلی صاحب کو آگ جلانے میں ذرا بھی کامیابی نہیں ہو پا رہی تھی لیکن ان کی کوششوں میں کوئی کمی نہیں آئی تھی۔ ٹوٹی ہوئی تیلیاں زمین پر چاروں طرف بکھری پڑی تھیں۔ ویزلی صاحب کو دیکھ کر ایسا لگا جیسے وہ اپنی زندگی کا بھرپور مزہ اُٹھا رہے ہوں۔

"اُف ۔۔۔" وہ اچانک جوشیلے انداز میں چیخے جب ایک تیلی جلی۔ وہ مصالحے سے بھڑکنے والی آگ کو دیکھ کر اس قدر دنگ رہ گئے کہ تیلی ان کے ہاتھ سے نکل کر زمین پر جا گری اور بجھ گئی۔ ہرمائنی نے ان کے ہاتھ سے ماچس پکڑ لی اور کہا۔ "دیکھئے۔۔۔! اس طرح ویزلی انکل۔!" پھر وہ انہیں ماچس جلانے کا صحیح طریقہ سکھانے لگی۔



آخرکار انہوں نے آگ جلا ہی لی لیکن اسے اچھی طرح بھڑکنے میں کہ وہ اس پر کچھ پکا سکیں کم از کم ایک گھنٹہ لگا۔ وقت گزارنے کیلئے ان کے پاس گردوپیش میں دیکھنے کیلئے بے شمار دلچسپیاں موجود تھیں۔ ان کا خیمہ اسٹیڈیم جانے والے راستے کے بالکل قریب تھا۔ اور وزارت کے افسر اس راستے پر تیزی سے آتے جاتے نظر آرہے تھے۔ وہ گزرتے وقت ویزلی صاحب کو دیکھ کر سلام دعا کرتے اور ویزلی صاحب ہر آنے جانے والے کے بارے میں بتانا فرض سمجھتے تھے۔ اس لئے جب بھی انہیں کوئی افسر دکھائی دیتا وہ اس کے نام اور دیگر مشغلوں کی تفصیل چھیڑ

دیتے تھے۔ وہ خاص طور پر ہیری اور ہرمائنی کے ساتھ اپنی معلومات بانٹ رہے تھے۔ ان کے اپنے بچے وزارت اور وہاں کام کرنے والے لوگوں کے بارے میں پہلے سے ہی اتنا کچھ جانتے تھے کہ انہیں اپنے ابو کی باتوں میں کوئی خاص دلچسپی نہیں تھی۔

"وہ کاتھ برٹ موکرِج ہے۔ **ادارہ برائے بونا روابط** کا سربراہ۔۔۔ یہ جو آ رہے ہیں یہ گلبرٹ وِمپل ہیں۔ جو **جادوئی کلمات کی مشاہداتی کمیٹی** میں ہیں۔ ان کے سینگ ان کے بدن پر کافی عرصے سے موجود ہیں۔۔۔ ہیلو ارنیٔ!۔۔۔ آرنلڈ پیز گڈ۔ وہ یاد مٹا دینے کا جادو جانتے ہیں۔۔۔ **جادوئی حادثات کی روک تھام** کے شعبے کے رکن ہیں۔۔۔ وہ بوڈ اور کروکر ہیں۔۔۔ وہ **خاموش جادوگر** ہیں۔"

"اس سے کیا مراد ہے۔۔۔؟" ہیری نے پوچھا۔

"انتہائی خفیہ معلومات رکھنے والے ۔ جو **شعبہِ اسرار** میں کام کرتے ہیں۔ ان کے چہروں اور حرکات و سکنات سے کبھی یہ معلوم نہیں ہوتا ہے کہ وہ کیا کرنے والے ہیں۔۔"

آخر کار آگ اچھی طرح سے بھڑک اُٹھی۔ ابھی انہوں نے انڈے اور قیمے کا سالن پکانا شروع ہی کیا تھا کہ بل۔ چارلی اور پرسی جنگل میں ٹہلتے ہوئے وہاں پہنچ گئے۔

"ابھی ابھی ظہور اڑان بھرتے ہوئے پہنچے ہیں ابو۔۔۔!" پرسی نے زور سے کہا۔

"ارے واہ! دوپہر کا کھانا تیار ہو رہا ہے۔۔۔"

وہ لوگ ابھی قیمہ انڈوں کے سالن کی آدھی پلیٹ ہی ختم کر پائے تھے کہ ویزلی صاحب اچھل کر کھڑے ہو گئے۔ وہ مسکراتے ہوئے ایک آدمی کی طرف ہاتھ ہلا رہے تھے جو انہی کی طرف چلا آ رہا تھا۔ انہوں نے کہا۔ " آہا۔۔۔۔۔ آج کے دن کی سب سے اہم اور مرکزِ نگاہ شخصیت۔۔۔! لوڈو۔۔!"

ہیری نے اب تک جتنے بھی جادوگر دیکھے تھے۔ ان سب میں لوڈو بیگ مین سب سے زیادہ نمایاں شخصیت کے حامل دِکھائی دیئے۔ وہ پھولوں والے شب خوابی کا لبادہ پہننے والے بوڑھے آرچی سے بھی زیادہ شوخ اور چنچل لگ رہے تھے۔ انہوں نے کوئیڈچ والا لمبا چوغہ پہن رکھا تھا جس پر چمکیلی سیاہ اور زرد دھاریاں تھیں۔ ان کے سینے پر کاٹنے والی دھاری دار بِھڑ کی ایک بڑی تصویر بنی ہوئی تھی۔ ان کا بدن گٹھیلا تھا۔ جواب تھوڑا بے ہنگمی کا شکار ہوتا نظر آرہا تھا۔ کسے ہوئے چوغے میں سے ان کی موٹی توند ابھری ہوئی نظر آرہی تھی جو یقینی طور پر ان دنوں میں نہیں ہوگی جب وہ برطانیہ کی ٹیم میں کھیلتے تھے۔ ان کی ناک تھوڑی مڑی ہوئی تھی۔





(ہیری نے سوچا کہ شاید وہ کسی **حملہ آور گولے** کی زبردست ٹکر کے نتیجے میں ٹوٹ گئی ہوگی) ان کی گول نیلی آنکھوں۔ چھوٹے سنہری بال اور گلابی رنگت کے باعث وہ کسی اسکول کے بڑی عمر کے طالبعلم کی طرح دکھائی دے رہے تھے۔

"اوہو۔۔۔ تم لوگ!" بیگ مین نے خوش ہو کر کلکاری بھری۔ وہ اس طرح چل رہے تھے جیسے ان کے پیروں میں اسپرنگ لگے ہوں۔ وہ بہت جوشیلے لگ رہے تھے۔

"آرتھر۔" انہوں نے آگ کے پاس پہنچ کر کہا۔ "واہ! کتنا بہترین دن ہے؟۔۔۔ کتنا

بہترین دن ہے!۔۔۔ اس سے عمدہ موسم کا تو کوئی تصور بھی نہیں کر سکتا۔ رات کو ایک بھی بادل نہیں ہوگا۔۔۔ اور انتظامات میں بھی کسی قسم کی کوئی کمی نہیں ہے۔۔۔ میرے کرنے کیلئے تو کچھ زیادہ ہے ہی نہیں۔۔۔"

ان کے پیچھے پیچھے وزارت کے کچھ تھکاوٹ سے چور جادوگر بھی تیزی سے وہاں پہنچے۔ وہ دور جلنے والی ایک جادوئی آگ کی طرف اشارہ کر رہے تھے جس کے جامنی شعلے بیس فٹ تک اونچے اُٹھ رہے تھے۔

پرسی اپنا ہاتھ آگے بڑھاتے ہوئے جلدی سے ان کی طرف لپکا۔ حالانکہ پرسی کی رائے میں لوڈو بیگ مین اپنے شعبے کو ناقص طریقے سے چلا رہے تھے لیکن اس کے باوجود پرسی ان سے جان پہچان بڑھانے کیلئے بے تاب لگ رہا تھا۔

"اوہ۔۔۔ ہاں!" ویزلی صاحب نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "یہ میرا بیٹا پرسی ہے۔ ابھی ابھی وزارت میں ملازمت پر لگا ہے۔۔۔ اور یہ فریڈ ہے۔۔۔ نہیں یہ تو جارج ہے۔ فریڈ تو وہ ہے۔ بل۔ چارلی۔ رون اور یہ میری بیٹی جینی۔۔۔ اور یہ رون کے دوست ہرمائنی اور ہیری پوٹر۔۔۔"

جب بیگ مین نے ہیری کا نام سنا تو انہوں نے حیرانگی سے سانس کھینچتے ہوئے اپنی نگاہ ہیری کی طرف مبذول کی۔ ان کی نظریں چہرے کو ٹٹولتی ہوئیں اس کے ماتھے کے نشان پر آکر ٹھہر گئی تھیں۔

"اور بچو! یہ لوڈو بیگ مین ہیں۔" ویزلی صاحب نے اپنی بات مکمل کرتے ہوئے کہا۔ "تم جانتے ہی ہوگے کہ یہ کون ہیں۔۔۔؟ انہی کی بدولت ہم اتنے اچھے ٹکٹ حاصل کر پائے ہیں۔"

بیگ مین نے مسکراتے ہوئے اپنا ہاتھ ہلایا۔ جیسے کہہ رہے ہوں کہ یہ کوئی بڑی بات نہیں ہے۔

"میچ پر شرط لگاؤ گے آرتھر۔۔۔؟" انہوں نے اشتیاق بھرے لہجے میں پوچھا۔ اور اپنے سیاہ و زرد چوغے کی جیب کو تھپتھپایا۔ کھنکھناہٹ کی آواز سے ایسا لگا کہ اس میں سونے کے ڈھیر سارے سکے بھرے پڑے ہیں۔

"روڈی پونٹر نے شرط لگائی ہے کہ بلغاریہ میچ میں پہلا اسکور کرے گا!۔۔۔ میں نے اسے عمدہ پیشکش کی ہے کیونکہ آئرلینڈ کے تینوں **متعاقب** جتنے تیز ہیں۔ اتنے سرعت رفتار **متعاقب** میں نے اپنی زندگی میں آج تک نہیں دیکھے ہیں۔ اگتھا ٹِمز نے اپنے بام مچھلی کے باڑے کا نصف حصہ اس بات پر لگادیا ہے کہ یہ میچ ایک ہفتے سے پہلے ختم نہیں ہوگا۔۔۔"

"اوہو۔۔۔ ٹھیک ہے پھر۔" ویزلی صاحب نے کہا۔ "اچھ۔۔۔۔اچھا! آئرلینڈ جیت جائے گا۔ اس بات پر ایک گلیون کی شرط میری طرف سے پکی ہوئی۔۔۔"

"بس ایک گلیون۔۔۔؟" لوڈو بیگ مین تھوڑا مایوس دکھائی دیئے لیکن پھر انہوں نے خود کو سنبھال لیا۔ "بہت عمدہ! ۔۔۔ بہت عمدہ! ۔۔۔ کوئی اور شرط لگانا چاہے گا۔۔۔؟"

"یہ لوگ شرط لگانے کے لئے ابھی بہت کم عمر ہیں لوڈو۔۔۔!" ویزلی صاحب نے جلدی سے کہا۔ "مولی بھی اس بات کو بالکل پسند نہیں کرے گی۔۔۔۔"

تب تک فریڈ اور جارج اپنے پیسے اکٹھے کر کے گن چکے تھے۔ فریڈ جلدی سے بولا۔

"ہم سینتیس گلیون۔ پندرہ سکل اور تین نٹ کی شرط لگاتے ہیں کہ آئرلینڈ جیت جائے گا لیکن سنہری گیند بلغاریہ کا وکٹر کرم ہی پکڑے گا۔۔۔ اور ہم اس نقلی چھڑی کو بھی داؤ پر لگاتے ہیں۔"

"تمہیں بیگ مین صاحب کو اس طرح کی گھٹیا چیزیں دکھانے کی ضرورت نہیں ہے۔۔۔" پرسی نے حقارت سے کہا۔

لیکن بیگ مین کو یہ نقلی چھڑی گھٹیا نہیں لگی۔ اس کے بجائے ان کے بچوں جیسے چہرے پر گہری دلچسپی کی چمک جھلکنے لگی۔ جب انہوں نے فریڈ کے ہاتھ سے چھڑی لی اور اسے جھٹکا تو وہ زور کی آواز کرتے ہوئے ربڑ کے مرغے میں بدل گئی۔ بیگ مین نے کھل کر قہقہہ لگایا۔

"بہت اعلیٰ۔۔۔! میں نے بہت سالوں سے اتنی زبردست چھڑی نہیں دیکھی ہے۔ میں اس کے بدلے میں پانچ گلیون کی قیمت ادا کروں گا۔"

پرسی حیرت اور ناپسندیدگی سے یہ سب دیکھتا رہا۔

"لڑکو۔۔۔!" ویزلی صاحب دھیمی آواز میں بولے۔ "میں نہیں چاہتا کہ تم لوگ شرط لگاؤ۔ یہ تمہاری اب تک کی ساری بچت ہے۔۔۔ تمہاری امی۔۔۔"

"مزہ مت خراب کرو۔۔۔ آرتھر!"

لوڈو بیگ مین نے اپنی جیبوں کو لطف سے کھنکھناتے ہوئے کہا۔ "یہ اتنے بڑے ہوگئے ہیں کہ سوچ سمجھ کر کام کر سکتے ہیں۔ تو تم شرط لگاتے ہو کہ آئرلینڈ جیت جائے گا۔ لیکن سنہری گیند کرم پکڑے گا۔۔۔؟ لڑکو اس بات کی کوئی امید نہیں ہے۔ ذرا سی بھی امید نہیں ہے۔۔۔ اس بات پر میں تمہیں بہت عمدہ بدل دوں گا۔ ہم اس مزیدار چھڑی کے پانچ گلیون بھی جوڑ دیتے ہیں۔۔۔ ٹھیک ہے نا۔۔!"

جب لوڈو بیگ مین اپنی جیب سے کاپی اور قلم نکال کر اس میں ویزلی بھائیوں کے نام وغیرہ لکھ رہے تھے تو ویزلی صاحب ان کی طرف محض بے بسی سے دیکھتے رہ گئے۔

"شاندار۔۔۔" جارج نے بیگ مین کے دیئے ہوئے چرمئی کاغذ کے ٹکڑے کو اپنے چوغے کی سامنے والی جیب میں رکھتے ہوئے کہا۔

پھر بیگ مین مڑے اور ویزلی صاحب کا چہرہ دیکھا۔

"کچھ پلاؤ گے بھی یا نہیں۔۔۔۔۔؟"

"میں بارٹی کراؤچ کو ڈھونڈ رہا ہوں۔ بلغاریہ کے کھیلوں کا سربراہ مشکلیں کھڑی کر رہا ہے۔ مسئلہ یہ ہے کہ مجھے اس کا بولا ہوا ایک لفظ بھی سمجھ میں نہیں آرہا۔ بارٹی سب کچھ ٹھیک کر سکتا ہے کیونکہ وہ ایک سو پچاس زبانیں جانتا ہے۔"

"کراؤچ صاحب۔۔!" پرسی بولا۔ اب اس کے چہرے پر ناپسندیدگی کے جذبات یکایک غائب ہو چکے تھے اور ان کی جگہ جوش و خروش پھیل چکا تھا۔

"وہ دو سو سے زیادہ زبانیں بول اور سمجھ سکتے ہیں۔ جل پریوں کی۔ بونوں کی۔ دیو کی۔۔۔"

"دیو کی زبان تو کوئی بھی بول سکتا ہے۔" فریڈ نے جلدی سے کہا۔ "اس کیلئے بس اشارہ کرنا اور غراہٹ کی آواز نکالنا آنی چاہئے۔۔"

پرسی نے فریڈ کو نہایت غصیلی نظروں سے گھورا اور کیتلی میں اُبال لانے کیلئے آگ میں لکڑیاں جھونکنے لگا۔

"لوڈو۔۔! برتھا جورکنس کی کوئی خبر ملی۔۔؟" ویزلی صاحب نے پوچھا۔

بیگ مین زمین پر گھاس پر ان کے ساتھ بیٹھ گئے تھے۔

"بالکل نہیں۔۔" بیگ مین نے سکون کے ساتھ کہا۔

"لیکن وہ لوٹ آئے گی۔ بے چاری برتھا۔۔۔ اس کی یادداشت کسی رستی کڑاہی جیسی ہے۔ ہمیشہ حواس باختہ رہتی ہے۔ تم یہ بات لکھ لو کہ وہ کہیں نہ کہیں بھٹک رہی ہو گی۔ وہ بھٹکتی ہوئی اکتوبر میں کسی دن دفتر میں آئے گی اور سوچ رہی ہو گی کہ ابھی تو جولائی ہی چل رہا ہے۔۔۔"

جب پرسی نے چائے کا کپ بیگ مین کی طرف بڑھایا۔ تو ویزلی صاحب نے انہیں تجویز

دیتے ہوئے کہا۔ "تمہیں نہیں لگتا وقت آگیا ہے کہ اس کی تلاش میں کسی کو روانہ کیا جائے۔۔۔؟"

"بارٹی کراؤچ بھی ہر وقت یہی کچھ کہتا رہتا ہے۔" بیگ مین نے چڑتے ہوئے کہا اور پھر ان کی آنکھیں معصومیت سے چوڑی ہوگئیں۔ "لیکن اس وقت ہم اس کام پر کسی کو بھی نہیں لگا سکتے۔۔۔ اوہ! شیطان کا نام لو اور شیطان حاضر۔۔۔ کیسے ہو بارٹی۔۔۔؟"

ایک جادوگر ابھی ابھی ان کی آگ کے پاس ہوا میں سے نمودار ہوا تھا۔ بارٹی کراؤچ۔ بیگ مین سے بالکل مختلف دکھائی دے رہے تھے۔ جو اس وقت اپنا دھاری دار بھڑ کے نشان والا پرانا چوغہ پہنے گھاس پر ٹانگیں پسارے بیٹھے تھے۔ دو لوگوں میں اس سے زیادہ تضاد نہیں ہو سکتا تھا۔ بارٹی کراؤچ مہذب۔ خاموش طبع۔ بردبار اور بوڑھے تھے۔ انہوں نے شاندار کوٹ پتلون پہن رکھا تھا۔ جس میں قرینے سے ٹائی لگی ہوئی تھی۔ ان کے چھوٹے سنورے ہوئے بالوں کے بیچ میں سیدھی مانگ نکلی ہوئی تھی۔ ان کی ناک کے نیچے چھوٹی ٹوتھ برش جیسی مونچھیں تھیں۔ جنہیں دیکھ کر ایسا لگتا تھا کہ ان کے بالوں پر پیمانہ کھ کر پورے ناپ تول کے ساتھ تراشا گیا ہو۔ ان کے جوتے بے حد چمچما رہے تھے۔ ہیری انہیں دیکھتے ہی سمجھ گیا کہ پرسی انہیں اپنا تصوراتی دیوتا کیوں مانتا ہے۔۔۔ پرسی قوانین کے نفاذ کے لئے سخت گیر رویئے کا اظہار کیوں کرتا ہے۔ کراؤچ نے ماگلوؤں جیسے کپڑے پہننے کے



قانون پر اتنا بہترین عمل درآمد کیا تھا کہ کوئی بھی انہیں دیکھ کر یہی کہتا کہ وہ یقیناً کسی بینک میں بطور منیجر کام کرتے ہوں گے۔ ہیری کو لگا کہ اس حالت میں تو ورنن خالو بھی ان کی حقیقت کبھی نہیں جان پاتے۔

"گھاس پر بیٹھنے کا مزہ لو بارٹی۔۔۔!" لوڈو نے اپنے پاس کی زمین کو تھپتھپاتے ہوئے شوخ لہجے میں کہا۔

"نہیں!۔۔۔ شکریہ لوڈو۔۔۔!" کراؤچ نے کہا۔ ان کی آواز میں تھوڑی کپکپی جھلک رہی تھی جو بڑھاپے کی وجہ سے تھی۔ "میں ہر جگہ تمہیں تلاش کر رہا تھا۔ بلغاریہ والے اس بات کی ضد کر رہے ہیں کہ ان کیلئے مہمانوں والے خاص کیبن میں بارہ نشستیں مزید لگائی جائیں۔"

"اوہ اچھا!۔۔۔ تو وہ یہ کہہ رہے تھے۔۔۔؟" بیگ مین نے حیرانگی سے کہا۔ "مجھے تو لگا کہ وہ بالوں کو نوچنے والی چمٹیوں کے جوڑے مانگ رہے ہیں۔ ان کا لہجہ بھی بڑا عجیب ہے۔"

"کراؤچ صاحب۔۔۔!" پرسی ہانپتے ہوئے تعظیم میں اتنا نیچے جھک گیا کہ وہ کسی کبڑے جادوگر جیسا دکھائی دے رہا تھا۔ "آپ چائے لیں گے۔۔۔؟"

"اوہ۔۔۔!" کراؤچ نے پرسی کو تھوڑا حیرانی سے دیکھتے ہوئے کہا۔

"ہاں! شکریہ مرسی!"

فریڈ اور جارج سر جھکا کر ہنسنے لگے۔ پرسی کے کان بہت زیادہ گلابی ہو گئے۔ وہ پیچھے ہٹ کر کیتلی کو سنبھالنے میں مشغول ہو گیا۔

"اور میں تم سے بھی کچھ کہنا چاہتا ہوں آرتھر!" کراؤچ نے اپنا سر گھما کر ویزلی صاحب کی طرف باریک بین نظروں سے دیکھتے ہوئے کہا۔ "علی بشیر پوری طرح

بغاوت پر اتر آیا ہے۔ وہ اُڑن قالینوں پر لگی ہوئی پابندی کے خاتمے کیلئے تم سے بات کرنا چاہتا ہے۔"

"میں نے اس ضمن میں ابھی پچھلے ہفتے ہی اسے ایک خط الو ڈاک کے ذریعے بھیجا تھا۔" ویزلی صاحب نے گہری آہ بھرتے ہوئے کہا۔ "میں نے ایک بار جو بات کہہ دی ہے سو کہہ دی۔۔۔ پھر سو دفعہ یہ سارا معاملہ دہرانے کی بھلا کیا تک ہے۔۔؟ **قابل سحر اشیاء کی منظور شدہ فہرست** کے مطابق قالین ماگلو استعمال کی اشیاء میں شامل ہے۔ قالین اب بڑی تعداد میں عام ماگلوؤں کے گھروں میں استعمال ہونے لگے ہیں۔ اس لئے قالینوں پر پابندی کا ہٹایا جانا جادوئی دُنیا کیلئے بے حد مشکلات کھڑی کر دے گا۔ لیکن وہ یہ سب ماننے کیلئے تیار ہی نہیں ہے۔"

"مجھے نہیں لگتا کہ وہ یہ بات تسلیم کرے گا۔۔" کراؤچ نے دھیمی آواز میں کہا۔

اسی لمحے پرسی نے چائے کا کپ ان کی طرف بڑھایا جسے انہوں نے شکریے کے ساتھ لے لیا۔ "وہ یہاں قالین برآمد کرنے کیلئے بہت بے قرار ہے۔۔۔"

"بارٹی۔۔۔! برطانیہ میں اُڑن قالین۔ اڑن جھاڑو کی جگہ تو نہیں لے سکتے۔۔۔ ہے نا؟" بیگ مین نے پوچھا۔

"علی بشیر کا خیال ہے کہ بازار میں پورے خاندان کے لئے سواری کی بھرپور مانگ ہے۔۔۔" کراؤچ نے کہا۔ "مجھے یاد ہے کہ میرے دادا جی کے پاس بھی ایک قالین تھا جس پر بارہ لوگ ایک ساتھ بیٹھ کر سفر کر سکتے تھے۔۔۔ لیکن یہ تب کی بات ہے جب اُڑن قالینوں پر پابندی نہیں لگائی گئی تھی۔"

انہوں نے یہ بات اس انداز میں کہی جیسے وہ چاہتے ہوں کہ کسی کو بھی اس بارے میں غلط فہمی نہ رہے کہ ان کے اجداد قوانین پر سختی سے عمل پیرا نہیں ہوتے تھے۔

"تم کافی مصروف دکھائی دے رہے ہو۔ بارٹی۔۔۔!" بیگ مین نے ٹھنڈی آہ بھر کر کہا۔

"ظاہر ہے۔۔۔" کراؤچ نے روکھے پن سے کہا۔ "پانچ براعظموں میں منتقل کنجیوں کی تنصیب کرنا کوئی آسان کام نہیں ہوتا۔ لوڈو۔۔۔"

"مجھے لگتا ہے کہ جب عالمی کپ ختم ہو جائے گا تو آپ دونوں کو بہت فرحت ملے گی۔" ویزلی صاحب نے مسکرا کر کہا۔

لوڈو بیگ مین صدمے کی سی کیفیت میں مبتلا دکھائی دیئے۔

"اتنا زیادہ مزہ زندگی میں پہلے کبھی نہیں آیا۔۔۔ ویسے ایسا نہیں ہے کہ اس کے بعد ہمارے پاس کوئی اور دلچسپی بھرا کام نہیں ہوگا۔ ہے نا بارٹی۔۔۔؟ اگلا بھڑکیلا اور جوشیلا پروگرام بھی تیار کھڑا ہے۔۔۔ ہے نا۔۔۔!"

کراؤچ نے ان کی طرف تیوریاں چڑھا کر دیکھا اور بولے۔ "ہم نے طے کیا تھا کہ جب تک تمام امور اور مشاورات یقینی نہ ہو جائیں تب تک ہم اس کے بارے میں کسی قسم کا اعلان نہیں کریں گے۔"

"یقینی نہ ہو جائیں۔۔۔؟" بیگ مین نے ان لفظوں کو ہوا میں اُڑاتے ہوئے کہا۔

"انہوں نے دستخط تک تو کر دیئے ہیں۔ وہ رضامندی کا اظہار کر چکے ہیں۔ ہے نا! میں تم سے شرط لگاتا ہوں کہ ان بچوں کو جلد ہی سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔ میرا مطلب ہے کہ سب کچھ ہوگورٹس میں ہی تو ہونا ہے۔۔۔۔"

"لوڈو۔۔۔ ہمیں بلغاریہ والوں سے فوری ملاقات کرنی ہے!" کراؤچ نے بیگ مین کی بات تیزی سے کاٹتے ہوئے کہا۔

"چائے کیلئے شکریہ۔۔۔ مرسی۔۔۔"

انہوں نے چائے کا کپ پیئے بغیر ہی پرسی کو لوٹا دیا۔ وہ اب لوڈو کے اُٹھنے کا انتظار کر رہے تھے۔ بیگ مین مشکل سے اُٹھ کر کھڑے ہوئے اور انہوں نے اپنی چائے کا آخری گھونٹ جلدی سے حلق میں اتارا۔ انہوں نے ایک بار پھر اپنی جیب میں سے سونے کے سکوں کو کھنکھنایا۔

"تم سب لوگوں سے بعد میں ملاقات ہوگی۔" انہوں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "میں بھی تم لوگوں کے ساتھ بالائی نشستوں پر موجود رہوں گا۔۔۔ میں اس میچ کا آنکھوں دیکھا حال بیان کر رہا ہوں۔" انہوں نے ہاتھ ہلایا۔

بارٹی کراؤچ نے تعظیم میں تھوڑا سا جھکتے ہوئے ظہور اڑان بھری اور پھر وہ دونوں نگاہوں سے اوجھل ہوگئے۔

"ہوگورٹس میں کیا ہونے والا ہے ابو۔۔۔؟" فریڈ نے فوراً سوال کیا۔ "وہ لوگ کس بارے میں باتیں کر رہے تھے۔۔۔؟"

"فکر نہ کرو۔ تمہیں جلد ہی پتہ چل جائے گا۔" ویزلی صاحب نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"ان معلومات کو تب تک خفیہ ہی رکھنا ہوگا جب تک کہ وزارت انہیں خود جاری کرنے کا فیصلہ نہ کرلے۔ یہی قانون ہے۔" پرسی نے کڑک آواز میں کہا۔ "کراؤچ صاحب نے ٹھیک کیا جو اس خفیہ معاملے کو یہاں منکشف نہیں ہونے دیا۔"

"تم چپ رہو۔۔۔ 'مرسی' ۔۔۔" فریڈ نے بلند آواز میں کہا۔

  

دوپہر ڈھلنے کے ساتھ جوش و خروش کے جذبات پوری خیمہ بستی پر گھنے بادلوں کی طرح منڈلانے لگے۔ شام ہونے تک گرمیوں کی پرسکون ہوا بھی امید میں تھرکنے لگی اور جب ہزاروں منتظر جادوگروں پر اندھیرا سیاہ پردوں کی طرح پھیلنے لگا تو ماگلو بننے کی اداکاری دم توڑ گئی۔ جادوئی محکمے کی سب کوششیں اور انتظامات رائیگاں ثابت ہوگئے۔ ہزاروں جادوگر کھلے عام جادو کا استعمال کرنے لگے تو وزارت کے سرکاری کارندوں نے بھی خاموشی سے اپنے سر جھکا لئے۔ اتنے بڑے ہجوم کو قابو کرنا ان کے بس کی بات نہیں تھی۔ ملکی اور غیر ملکی جادوگر اپنے آپے سے باہر ہوگئے تھے۔

ہر کچھ فٹ کے فاصلے پر جادوئی دکانیں سج گئی تھیں۔ بیوپاری۔ آوازیں لگا کر سامان فروخت کرنے والے اپنے بڑے تھالوں اور ٹھیلوں کے ساتھ نجانے کہاں سے نمودار ہوگئے تھے۔ خیموں کے بیچ میں ایک بڑا بازار لگ چکا تھا جو جادوئی چندھیا دینے والی روشنیوں میں دمک رہا تھا۔ ہوا میں لہراتی ہوئی الماریوں میں عجیب وغریب اور بیش قیمتی جادوئی سامان سجا ہوا دکھائی دے رہا تھا۔ تھالوں میں ڈھیر سارے چمکدار فیتوں سے بنے گلاب تھے۔ آئرلینڈ کے سبز اور بلغاریہ کے سرخ۔ پھیری والے چلا چلا کر کھلاڑیوں کے نام پکار رہے تھے۔ تین پتوں وال گھاس سے سجی ہوئی سبز نوکیلی ٹوپیاں ناچ رہی تھیں۔ گلے میں لٹکانے والے بلغاریہ کے رومال تھے۔ جن پر بنے ہوئے شیر سچ مچ دھاڑ رہے تھے۔ ان کے علاوہ دونوں ملکوں کے جھنڈوں کی بڑی تعداد تھی۔ جن کو لہرانے پر ان کا قومی ترانہ خود بخود سنائی دینے لگتا تھا۔ فائربولٹ کے ننھے ننھے کھلونے بھی تھے جو سچ مچ اُڑتے تھے۔ اس کے علاوہ کھلاڑیوں کے ننھے منے مجسمے بھی تھے جو ہتھیلی پر رکھتے ہی اٹھلا اٹھلا کر چلنے لگتے تھے۔

"ساری گرمیوں میں اپنا جیب خرچ اسی لئے بچایا تھا۔" رون نے ہیری سے کہا۔ جب اس نے اور ہرمائنی نے پھیری والے سے سامان خریدا۔ رون نے اپنے لئے تین پتوں والی گھاس کی ایک ناچنے والی ٹوپی اور ایک بڑا سبز گلاب خریدا۔ ساتھ ہی اس نے بلغاریہ کے **متلاشی** وکٹر کرم کا

ایک چھوٹا مجسمہ بھی خرید لیا۔ ننھا سا کرم کا مجسمہ رون کی ہتھیلی پر آگے پیچھے چلنے لگا اور رون کی ٹوپی کے اوپر لگے سبز گلاب کی طرف تیوریاں چڑھا کر دیکھتا رہا۔

"انہیں تو دیکھو۔۔۔!" ہیری جلدی سے ایک ٹھیلے والے کی طرف بڑھا۔ جس پر پیتل کی بنی ہوئی دوربینوں کا اونچا ڈھیر نظر آرہا تھا۔ ان دوربینوں پر بڑے ہی عجیب لٹو اور بٹن لگے ہوئے تھے۔

"مناظر پکڑنے والی دوربینیں۔۔۔!" پھیری والے جادوگر نے ان کی طرف دیکھ کر آواز لگائی۔ "اس میں آپ کسی بھی منظر کو دوبارہ پیچھے کرکے دیکھ سکتے ہیں۔۔۔ ہر منظر کو سست کرکے اس کی باریکیوں کو دیکھ سکتے ہیں۔۔۔ اور اگر آپ چاہیں تو ایک ایک حرکت کو الگ الگ بھی دیکھ سکتے ہیں۔ بہت سستے داموں۔۔۔ صرف دس گلیون میں ایک۔۔۔"

"کاش میں نے یہ سب سامان نہ خریدا ہوتا۔" رون نے اپنی ناچتی ٹوپی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا اور مناظر پکڑنے والی دوربینوں کو حسرت بھری نظروں سے دیکھنے لگا۔

"تین دے دو۔۔۔" ہیری نے بے قراری سے پھیری والے جادوگر سے کہا۔

"نہیں۔۔۔ میرے لئے مت لو۔۔۔!" رون کا چہرہ ندامت سے سرخ ہوگیا۔ وہ ہمیشہ سے اس

بارے میں بہت کڑھتا رہتا تھا کہ ہیری کو اس کے ماں باپ کی دولت وراثت میں ملی تھی اور اس کے پاس رون کی نسبت زیادہ پیسے رہتے تھے۔

"لے لو۔۔ لیکن تمہیں کرسمس کا تحفہ نہیں دوں گا۔۔۔" ہیری نے رون اور ہرمائنی کے ہاتھ میں پیتل کی دوربین پکڑاتے ہوئے کہا۔ "کم از کم دس سال تک۔۔۔"

"تب تو ٹھیک ہے۔۔۔!" رون نے خوش ہوتے ہوئے کہا۔

"اوہ ہیری!۔۔۔ بہت بہت شکریہ!" ہرمائنی بولی۔ "اور میں آج کے پروگرام کی فہرست خرید لیتی ہوں۔۔۔ ٹھیک ہے۔۔۔"

جب وہ اپنے خیمے میں واپس لوٹ کر آئے تو ان کے بٹوے کافی ہلکے ہو چکے تھے۔ بل۔ چارلی اور جینی نے بھی سبز گلاب خریدے تھے اور ویزلی صاحب آئرلینڈ کا جھنڈا پکڑے ہوئے تھے۔ فریڈ اور جارج نے کچھ نہیں خریدا تھا کیونکہ وہ تو اپنے سارے پیسے بیگ مین کو دے چکے تھے۔

اور پھر۔۔۔ بڑی گھنٹی کی تیز آواز خیموں کے اس جنگل میں بری طرح گونجنے لگی۔ یکلخت درختوں کے جھرمٹوں میں تیز سبز اور سرخ روشنیاں جگمگا اُٹھیں۔ اسٹیڈیم کی طرف جانے والا راستہ یوں روشن ہو گیا جیسے وہاں دن کا اجالا ہو گیا ہو۔

"چلنے کا وقت ہو گیا ہے۔" ویزلی صاحب نے کہا۔ جو باقی سب جادوگروں کی طرح جوش و خروش کے جذبے سے لبریز دکھائی دے رہے تھے۔ "چلو! اب چلتے ہیں۔۔۔"

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

اپنے خریدے ہوئے سامان کو تھامے ہوئے وہ سب ویزلی صاحب کے پیچھے پیچھے جنگل کی۔۔۔
لالٹینوں کی روشنی میں جگمگاتی پگڈنڈی پر تیزی سے چلنے لگے۔ انہیں چاروں اطراف ہزاروں
لوگوں کے چیخنے چلانے۔ ہنسنے اور گنگنانے کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ ماحول اتنا جوشیلا اور بپھرا ہوا
تھا کہ وہ سب بھی جذباتیت کا شکار ہو رہے تھے۔ ہیری خود کو مسکرانے سے روک نہیں پایا۔ وہ باتیں
کرتے ہوئے اور اونچی آواز میں ہنسی مذاق کرتے ہوئے لگ بھگ بیس منٹ تک پگڈنڈی پر ہی چلتے رہے۔
آخر کار جب وہ جنگل کے دوسرے کنارے پر پہنچے تو انہیں اپنے سامنے ایک بہت بڑا اسٹیڈیم دکھائی
دیا۔ حالانکہ ہیری کو چاروں اطراف پھیلے ہوئے بلند و بالا اسٹیڈیم کی آسمان تک بلند
سنہری دیواروں کا ایک چھوٹا سا حصہ دکھائی دیا تھا۔ لیکن اسی سے ہیری کو اندازہ ہو گیا کہ یہ اسٹیڈیم
اتنا بڑا تھا کہ اس میں آسانی سے دس شاہی محل سما سکتے تھے۔

## آٹھواں باب

## کوئیڈچ عالمی کپ





ہیری کے چہرے پر حیرانی کے تاثرات دیکھ کر ویزلی صاحب نے کہا۔ "اس اسٹیڈیم میں ایک لاکھ شائقین بیٹھ سکتے ہیں۔ وزارت جادوگری کے پانچ سو عہدے داروں نے اسے بنانے کیلئے سال بھر دن رات کڑی محنت کی ہے۔ اس کے چپے چپے پر **ماگلو بھگاؤ سحر** پھونکا گیا ہے۔۔۔ پورے سال جب بھی کوئی ماگلو اس طرف آیا تو اس سحر نے اسے فوراً احساس دلایا کہ اسے کچھ ضروری کام ہے۔ جس کو نمٹانا زیادہ ضروری ہے ۔ پھر وہ یہاں سے واپس لوٹ کر چلا گیا۔۔۔"

ویزلی صاحب اب سب سے قریب والے دیو ہیکل دروازے کی طرف بڑھ رہے تھے جسے پہلے ہی جادوگروں اور جادوگرنیوں کا ایک بڑا شور مچاتا ہوا ہجوم گھیرے کھڑا تھا۔

موڑ پر ایک جادوگرنی آنے والے شائقین کی ٹکٹوں کی جانچ کر رہی تھی۔ ان کے ٹکٹ دیکھتے ہی وہ بولی۔ "آپ کو تو سب سے عمدہ نشستیں ملی ہیں آرتھر! سب سے اوپر والی قطار میں۔۔۔۔۔۔ سب سے اوپر پہنچ جانا۔۔۔۔۔"

اسٹیڈیم کی سیڑھیوں پر گہرے جامنی رنگ کے غالیچے بچھے ہوئے تھے۔ وہ لوگ باقی شائقین کے ساتھ اوپر چڑھنے لگے۔ زیادہ تر شائقین اپنی منزل کی نشستوں میں جانے کیلئے دائیں یا بائیں دروازوں کی طرف مڑ رہے تھے۔ جس کی وجہ سے اوپر چڑھتے ہجوم میں کافی کمی ہوتی جا رہی تھی۔ ویزلی صاحب اور ان کے ہمراہ تمام لوگ اوپر چڑھتے چلے گئے۔ بالآخر وہ سیڑھیوں کے اختتام پر پہنچے۔ جہاں سے مڑ کر وہ ایک چھوٹے سے کیبن میں آ گئے جو سنہری چھلوں کے بالکل درمیان میں موجود تھا۔ وہاں پر تقریباً بیس جامنی رنگ کی کرسیاں دو قطاروں میں لگی ہوئی تھیں۔ ہیری ویزلی گھرانے کے افراد کے ساتھ سب سے آگے والی نشستوں پر بیٹھ گیا۔ وہاں سے اسے جو نظارہ نظر آیا۔ اس کے بارے میں اس نے کبھی تصور بھی نہیں کیا تھا۔

ایک لاکھ جادوگر اور جادوگرنیاں اپنی اپنی نشستوں پر بیٹھ رہے تھے۔ یہ سیڑھی دار قطاریں

کوئیڈچ کے لمبے بیضوی میدان کے چاروں طرف پھیلی ہوئی تھیں۔ ہر چیز تیز سنہری روشنی میں لپٹی ہوئی دکھائی دے رہی تھی جو اسٹیڈیم کے میدان میں سے نکلتی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ اتنی اونچائی سے میدان بالکل مخملی کپڑے جیسا ملائم اور چکنا دکھائی دے رہا تھا۔ میدان کے دونوں طرف اسکور کیلئے تین سنہری گول چھلے پچاس فٹ اونچے کھمبوں پر نصب تھے۔ ہیری کی آنکھوں کے ٹھیک سامنے ایک بڑا سیاہ تختہ تھا جس پر سنہری الفاظ میں لکھائی ابھر رہی تھی۔ ایسا لگ رہا تھا جیسے کوئی غیبی ہاتھ اس پر کچھ لکھتا ہے اور پھر اسے دوبارہ مٹا دیتا ہے۔ ہیری نے دیکھا۔ اس سیاہ تختے پر کچھ اشتہارات چمک رہے تھے۔

***"بلیو بوٹل! پورے گھرانے کا اڑن جھاڑو... محفوظ ترین۔ قابل اعتماد اور چوروں سے محفوظ رکھنے والے ہنگامی الارم کے ساتھ...***

***بیگم اسکوور کا جادوئی داغ مٹانے والا ریموور... نہ کوئی محنت اور نہ کوئی داغ...***

***گلیڈریگز جادوئی چڈی ... لندن.. پیرس.. ہاگس میڈ..."***

ہیری سیاہ تختے سے نظریں ہٹا کر اپنے کیبن کا جائزہ لینے لگا کہ وہاں اور کون کون بیٹھا ہوا ہے۔ کیبن ابھی کافی حد تک خالی دکھائی دے رہا تھا۔ وہاں صرف ایک پستہ قامت عجیب الخلقت مخلوق موجود تھی جو ہیری کے پیچھے والی قطار کی آخری سے پہلے والی نشست پر بیٹھی ہوئی تھی۔ اس کے پیر اتنے چھوٹے تھے کہ وہ ہوا میں لٹک رہے تھے۔ وہ عجیب سا لباس پہنے ہوئے تھی جو چائے کے برتنوں والا تولیہ لگ رہا تھا۔ اس نے اپنا چہرہ اپنے دونوں ہاتھوں کے پیچھے چھپا رکھا تھا۔

لیکن ہیری اس کے چمگادڑ جیسے لمبے کانوں کو دیکھتے ہی فوراً پہچان گیا۔۔۔

"ڈوبی۔۔۔؟" ہیری نے حیران ہو کر کہا۔

جب اس مخلوق نے اپنا چہرہ اوپر اٹھا کر انگلیوں کی جھری سے باہر جھانکا تو ہیری کو دو بڑی بڑی بھوری آنکھیں اور ایک ناک دکھائی دی جو بڑے ٹماٹر جیسی تھی۔ یہ ڈوبی نہیں بلکہ ڈوبی جیسا کوئی دوسرا گھریلو جن تھا۔ ہیری نے ڈوبی نام کے ایک گھریلو جن کو دو سال پہلے اس کے پرانے مالکان یعنی میلفوائے گھرانے سے آزاد کرایا تھا۔

اس گھریلو جن نے انگلیوں کے بیچ میں سے جھانکتے ہوئے تھر تھراتی ہوئی آواز میں کہا۔ "جناب! کیا آپ نے مجھے ڈوبی سمجھ کر پکارا۔۔؟" یہ آواز بھی ڈوبی جیسی نہیں تھی بلکہ تھوڑی پتلی اور سریلی محسوس ہو رہی تھی۔ گھریلو جن کی جنس کے بارے میں اندازہ لگانا آسان نہیں تھا مگر ہیری کو شک ہوا کہ ہو نہ ہو۔۔۔ یہ گھریلو جن ایک عورت ہے۔۔۔ رون اور ہرمائنی بھی پیچھے مڑ کر اسے دیکھنے لگے۔ انہوں نے ہیری سے ڈوبی کے بارے میں کافی کچھ سن رکھا تھا لیکن وہ اس سے کبھی ملے نہیں تھے۔۔ یہاں تک کہ ویزلی صاحب بھی خاصی دلچسپی کے ساتھ گھریلو جن کی طرف دیکھنے لگے۔



"معاف کرنا۔۔!" ہیری نے گھریلو جن سے کہا۔ "مجھے لگا کہ آپ ڈوبی ہیں۔ جسے میں جانتا ہوں۔"

"میں بھی ڈوبی کو جانتی ہوں جناب۔۔!" گھریلو جن نے جلدی سے کہا۔ حالانکہ اس اونچے کیبن میں کچھ زیادہ روشنی نہیں ہو رہی تھی۔

پھر بھی وہ اپنے چہرے کو ایسے چھپائے بیٹھی تھی جیسے روشنی کی وجہ سے اس کی آنکھیں چندھیا رہی ہوں۔ "میرا نام 'ونکی' ہے جناب۔۔۔ اور آپ جناب۔۔؟" تبھی اس کی بھوری آنکھیں ہیری کے چہرے کو ٹٹولتی ہوئی اس کے ماتھے کے نشان پر آکر ٹھہر گئیں۔ اور یکایک کھانے کی پلیٹ جتنی چوڑی ہوگئیں۔ "آپ یقیناً ہیری پوٹر ہوں گے۔۔۔"

"ہاں۔۔۔!" ہیری پوٹر نے کہا۔

"ڈوبی آپ کے بارے میں بہت باتیں کرتا ہے جناب۔۔۔!" ونکی نے کہا۔ اس نے اپنے ہاتھ تھوڑے نیچے کر لئے تھے اور وہ بہت دہشت زدہ لگ رہی تھی۔

"وہ کیسا ہے۔۔۔؟" ہیری نے دلچسپی سے پوچھا۔ "آزادی پا کر اسے کیسا لگ رہا ہے۔۔۔؟"

"اوہ جناب۔۔۔۔!" ونکی نے اپنا سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "آہ۔۔۔ جناب۔۔۔ برا مت مانیے گا جناب۔۔۔! لیکن مجھے لگتا ہے کہ ڈوبی کو آزاد کروا کر آپ نے اس کا بھلا نہیں کیا ہے۔۔۔"

"کیوں۔۔۔؟" ہیری نے حیرانگی سے پوچھا۔ "کیا ہوا اسے۔۔۔؟"

"آزادی ڈوبی کے سر چڑھ گئی ہے۔۔۔" ونکی دکھ بھری آواز میں بولی۔ "وہ اپنی اوقات بھول گیا ہے جناب! اسے کوئی ملازمت نہیں مل رہی جناب۔۔۔"

"کیوں نہیں مل رہی۔۔۔؟" ہیری نے پوچھا۔

ونکی نے اپنی آواز دھیمی کر کے سرگوشی نما لہجے میں کہا۔۔۔

"وہ کام کے بدلے تنخواہ چاہتا ہے۔۔۔ جناب۔۔۔!"

"تنخواہ۔۔۔!" ہیری نے حیرت سے کہا "تو اس میں غلط کیا ہے۔۔۔؟ اسے تنخواہ کیوں نہیں ملنی چاہیئے۔۔۔؟"

یہ سن کر ونکی کافی خوفزدہ نظر آنے لگی۔ اس نے دوبارہ اپنی انگلیوں کی جھری بند کرلی۔ جس سے اس کا چہرہ ایک بار پھر آدھا چھپ گیا۔

"گھریلو جن کو تنخواہ نہیں ملتی ہے جناب۔۔۔!" اس نے دبی ہوئی آواز میں کہا۔ "نہیں۔۔۔ نہیں۔۔۔ نہیں۔۔۔ میں ڈوبی سے بار بار کہتی ہوں۔۔۔ ڈوبی۔۔۔! کوئی اچھا سا گھرانہ دیکھ لو اور اسی کی خدمت کرو۔ لیکن وہ بہت ہوا میں اُڑ رہا ہے جناب۔۔۔! جو ایک گھریلو جن کو بالکل زیب نہیں دیتا۔ میں کہتی ہوں۔۔۔ ڈوبی۔۔۔! اگر تم اسی طرح کی حرکتیں کرتے رہے تو کسی دن کسی باغی بونے کی طرح محکمہ برائے جادوئی مخلوق نظم و ضبط اور قاعدہ جات کی عدالت کے کٹھرے میں پہنچ جاؤ گے۔"

"تو اچھا ہے نا۔۔۔ کہ وہ ایک پر لطف زندگی گزار رہا ہے" ہیری نے کہا۔

"گھریلو جن کو لطف نہیں اُٹھانا چاہیئے ہیری پوٹر۔۔۔!" ونکی نے اپنے ہاتھوں کی اوٹ سے تلخی سے کہا۔ "گھریلو جن کو تو اپنے مالک کے حکم کی تعمیل کرنا چاہیئے۔ دیکھئے جناب۔۔۔! مجھے اونچائی سے ڈر لگتا ہے۔۔۔" اس نے اسٹیڈیم میں نیچے کی طرف دیکھتے ہوئے تھوک نگلا۔ "لیکن میرے مالک نے مجھے اتنے اونچے آسمان پر بنے اس کیبن میں بیٹھنے کا حکم دیا اور میں یہاں پہنچ گئی۔"

"اگر وہ یہ جانتے ہیں کہ تمہیں اونچائی سے بے حد ڈر لگتا ہے تو انہوں نے تمہیں یہاں کیوں بھیجا۔۔۔؟" ہیری نے چڑ کر کہا۔

"مالک۔۔۔ مالک بہت مصروف ہیں ہیری پوٹر۔۔۔! اسی لئے انہوں نے مجھے اپنی نشستیں روکنے کیلئے بھیجا ہے۔" ونکی نے اپنا سر پاس والی خالی نشست کی طرف جھکاتے ہوئے

کہا۔"ہیری پوٹر۔۔۔! ونکی کی بہت خواہش ہے کہ وہ اپنے مالک کے خیمے میں چلی جائے لیکن ونکی اپنے مالک کے حکم کی تعمیل کرنا اپنا فرض سمجھتی ہے۔ کیونکہ ونکی ایک اچھی گھریلو جن ہے۔۔۔"

ونکی نے ایک بار پھر ڈر کر اسٹیڈیم کے نیچے کی طرف دیکھا اور دوبارہ اپنی آنکھیں پوری طرح بند کرلیں۔ ہیری اپنے ساتھیوں کی طرف مڑا۔

"تو گھریلو جن ایسے ہوتے ہیں۔۔۔؟ بڑے عجیب ہوتے ہیں۔۔۔ ہیں نا۔۔۔!" رون نے بڑبڑاتے ہوئے کہا۔

"ڈوبی اس سے زیادہ عجیب گھریلو جن ہے۔" ہیری نے جوشیلی آواز میں کہا۔ رون نے اپنی منظر پکڑنے والی پیتل کی دوربین باہر نکالی اور اس سے اسٹیڈیم کی دوسری طرف بیٹھی بھیڑ کو دیکھنے لگا۔

"بہت عجیب ہے۔۔" اس نے دہرانے والے بٹن کو دباتے ہوئے کہا۔ "میں اس بوڑھے کو ناک میں انگلی ڈالتے ہوئے بار بار دیکھ سکتا ہوں۔۔۔ ایک بار پھر اس نے انگلی ڈالی۔۔۔ ایک بار پھر۔۔۔"

اس دوران ہرمائنی پھندنے سے بندھے مخملی غلاف والے تقریبی کتابچے کو بڑی دلچسپی سے پڑھ رہی تھی۔ اس نے بلند آواز میں پڑھا۔

"میچ سے پہلے دونوں ٹیمیں اپنے اپنے استقبالیہ کی شاندار کارکردگی پیش کریں گی۔"

"اوہ۔۔۔ واہ۔۔۔! استقبالیہ پروگرام کے نظارے دیکھنے میں ہمیشہ مزہ آتا ہے۔" ویزلی صاحب نے جوشیلے پن سے کہا۔ "معلوم ہے۔ ہر ٹیم اپنے اپنے ملک کے مخصوص نشان یا علامت کو لاکر اور ان میں سے عجیب و غریب تفریح کا سامان برآمد کر کے شائقین کے دلوں کو موہ لیتی ہے۔"

اگلے نصف گھنٹے تک ان کے کیبن میں کئی شائقین داخل ہوتے رہے۔ ویزلی صاحب اُٹھ اُٹھ کر کچھ لوگوں سے ہاتھ ملاتے رہے تھے جو یقیناً اہمیت کے حامل جادوگر تھے۔۔پرسی تو اتنی مرتبہ اُچھل کر کھڑا ہوا کہ ایسا لگا جیسے وہ کسی خارپشت جنگلی چوہے کے اوپر بیٹھا ہوا ہے۔ جب جادوئی وزیر اعظم کورنیلئیس فج وہاں داخل ہوئے تو پرسی نے اتنا نیچے جھک کر ان کا استقبال کیا کہ اس کا سینگ دار چشمہ زمین پر گر کر ٹوٹ گیا۔ یہ دیکھ کر پرسی ندامت سے پانی پانی ہو گیا۔ اس نے جیسے تیسے جادوئی کلمہ پڑھ کر اپنی چھڑی کی مدد سے چشمے کو واپس جوڑا اور لپک کر اپنی نشست پر جا بیٹھا اور پھر دوبارہ بالکل نہیں اُٹھا۔ وہ حسد بھری نظروں سے ہیری کی طرف دیکھ رہا تھا کیونکہ کورنیلئیس فج ہیری کے ساتھ کسی پرانے دوست کی مانند ملے۔ وہ ہیری سے پہلے بھی مل چکے تھے۔ انہوں نے مشفق انداز میں ہیری سے ہاتھ ملایا اور اسکی خیریت دریافت کی۔ فج نے ہیری کا تعارف اپنے اطراف موجود جادوگروں سے بھی کرایا۔

"یہ ہے ہیری پوٹر۔۔۔!" انہوں نے بلغاریہ کے وزیر اعظم کو زور سے بتایا۔ جنہوں نے کالے رنگ کا شاندار مخملی چوغہ پہن رکھا تھا۔ اس میں سنہری دھاریاں تھیں۔ ایسا لگ رہا تھا کہ انہیں اردو کا ایک بھی لفظ پلے نہیں پڑ رہا تھا۔ "ہیری پوٹر۔۔۔! اوہ بھئی خدا کا واسطہ۔۔۔ اس کو تو آپ جانتے ہی ہوں گے۔۔۔ وہ لڑکا جو '***تم۔جانتے۔ہو۔کون***' کے ہاتھوں سے بچ گیا تھا۔۔۔ اب ***تم۔جانتے ۔ہو۔کون*** سے تو آپ یقیناً واقف ہوں گے۔"

بلغارین وزیر اعظم کی نظر اچانک ہیری پوٹر کے ماتھے کے نشان پر پڑی تو اس کے چہرے پر تغیر رونما ہوا۔ نشان دیکھتے ہی وہ اس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے جوشیلے انداز میں زور زور سے کچھ بولنے لگا جس کی کسی کو بھی کچھ سمجھ نہیں آئی۔۔۔۔۔

"میں جانتا تھا کہ نشان سے ہی اسے میری بات سمجھ آئے گی۔" فج نے ہیری سے تھکے ہوئے انداز میں کہا۔ "لیکن میں کروں کیا۔۔۔؟ انہیں میری زبان سمجھ نہیں آتی اور میں اس کی زبان نہیں بول سکتا۔ اس طرح کے کام کیلئے مجھے بارٹی کراؤچ کی ضرورت پڑتی ہے۔

دیکھ رہا ہوں کہ اس کی گھریلو جن اس کی نشستیں سنبھالے ہوئے ہے۔۔۔ اس نے یہ اچھا کام کیا ہے کیونکہ بلغاریہ والے تو ہر اچھی نشست کو ہتھیانے کے چکر میں ہیں۔۔۔ لو۔۔۔ لوسئیس بھی آ گیا۔۔۔"

ہیری۔ رون اور ہرمائنی نے تیزی سے مڑ کر دیکھا۔ ویزلی صاحب کے ٹھیک پیچھے والی قطار میں تین نشستیں اب بھی خالی تھیں۔ ان کی طرف کوئی اور نہیں بلکہ گھریلو جن ڈوبی کا پرانا مالک لوسئیس میلفوائے۔ اس کا بیٹا ڈریکو میلفوائے اور ایک عورت بڑھ رہی تھی جو ہیری کو ڈریکو کی ماں لگی۔

ہیری اور ڈریکو میلفوائے کے درمیان ہوگورٹس کے پہلے سفر کے دوران ہی نفرت کی فضا پیدا ہو گئی تھی جو اب آہستہ آہستہ دشمنی میں بدلتی جا رہی تھی۔ زرد نوکیلے چہرے اور سنہری سفید بالوں والا ڈریکو کافی حد تک اپنے باپ سے مشابہ تھا۔ اس کی ماں کے بال بھی سنہرے تھے وہ لمبی اور دبلی خاتون تھیں۔ وہ شاید زیادہ خوبصورت دکھائی دیتی اگر انہوں نے ناک یوں نہ چڑھا رکھی ہوتی جیسے اس کے نیچے کوئی بدبودار چیز رکھی ہوئی ہو۔

"آہا فج۔۔۔" میلفوائے نے جادوئی وزیر اعظم کے پاس پہنچ کر اپنا ہاتھ بڑھاتے ہوئے کہا۔ "کیسے ہیں آپ۔۔۔؟ شاید آپ میری بیوی نارسیسا سے ابھی تک نہیں ملے ہوں گے۔۔۔؟ اور یہ میرا بیٹا ڈریکو۔۔۔!"

"کیسی ہیں۔۔۔؟" فج نے مسکرا کر بیگم میلفوائے کا استقبال کرتے ہوئے کہا۔ "آیئے۔۔۔! میں آپ کا تعارف اوبلانسک صاحب۔۔۔ اوبالونسک۔۔۔ سے کرواتا ہوں۔۔۔ یہ ہیں۔۔۔ جناب۔۔۔ بلغاریہ کے جادوئی وزیر اعظم۔۔۔! ویسے انہیں میری بات ذرا بھی سمجھ نہیں آتی اس لئے تعارف کروانے کا کوئی خاص فائدہ نہیں ہے۔ اور مجھے لگتا ہے کہ تم آرتھر ویزلی کو تو جانتے ہی ہو گے۔۔۔؟"

یہ ایک تناؤ بھرا لمحہ تھا۔ ویزلی صاحب اور جناب میلفوائے نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا۔ ہیری کو ان کی پچھلی ملاقات یاد آ گئی۔ یہ اچانک ملاقات جادوئی بازار گلی میں

موجود فلوریش اینڈ بلوٹس نامی کتابوں کی دکان میں ناگوار حالات میں ہوئی تھی۔ جہاں دونوں میں ہاتھا پائی ہو گئی تھی۔

جناب میلفوائے نے اپنی بھنوئیں اچکاتے ہوئے ویزلی صاحب پر ایک سرد نظر ڈالی اور پھر ان کے ساتھ لگی نشستوں کو دیکھا۔۔۔

"اوہ۔۔۔! آرتھر۔۔۔" انہوں نے دھیمی آواز میں کہا۔ تمہیں اس مہنگے کیبن میں نشستوں کی ٹکٹیں خریدنے کیلئے اپنی کس چیز کو بیچنے کی قربانی دینا پڑی۔۔۔؟ یقیناً تمہارے گھر کو فروخت کرنے سے تو اتنے پیسے نہیں ملے ہوں گے۔۔؟"

فج جنہوں نے یہ بات نہیں سنی تھی۔ وہ بولے۔ "آرتھر۔۔۔۔ لوسئیس نے حال ہی میں **سینٹ منگو اسپتال برائے جادوئی زخم اور طبعی نقائص** کو ٹھیک ٹھاک بھاری چندہ دیا ہے۔ یہ یہاں میرے خاص مہمان ہیں۔۔۔"

"یہ تو۔۔۔ یہ تو بڑی اچھی بات ہے۔۔!" ویزلی صاحب نے کافی کوشش کرکے مسکراتے ہوئے کہا۔

میلفوائے کی نظر جب ہرمائنی پر پڑی تو وہ اسے گھورنے لگے۔ ہرمائنی کا چہرہ گلابی ہو گیا لیکن وہ بھی پلٹ کر انہیں گھورنے لگی۔ ہیری اچھی طرح جانتا تھا کہ میلفوائے کے ہونٹ کیوں سکڑ گئے تھے۔ میلفوائے کو اپنے خاندان کے خالص جادوئی خون پر بڑا ناز تھا۔ دوسرے الفاظ میں وہ ہرمائنی جیسے ماگلو خاندان کے لوگوں کو نہ صرف دوسرے تیسرے درجے کے افراد سمجھتے تھے بلکہ وہ ان کیلئے نہایت ناپسندیدہ بھی تھے۔

بہرحال جادوئی وزیراعظم کے سامنے میلفوائے ایسی کوئی اوچھی حرکت نہیں کر سکتے تھے جس سے ان کی عزت پر حرف آتا۔ میلفوائے تکبر سے اپنا سر ہلا کر ویزلی صاحب کو دیکھتے

ہوئے تیزی سے اپنی نشست کی طرف بڑھ گئے۔ ڈریکو نے گزرتے وقت ہیری۔ رون اور ہرمائنی کو حقارت بھری نظروں سے دیکھا اور پھر اپنی ماں اور باپ کی درمیانی نشست پر بیٹھ گیا۔

" گھمنڈی کہیں کے۔۔۔" رون بڑبڑایا۔ پھر وہ ہیری اور ہرمائنی پھر سے میدان کی طرف دیکھنے لگے جہاں شور و ہنگامہ زوروں پر تھا۔ اگلے ہی پل بیگ مین ہوا سے کیبن میں نمودار ہوئے۔

"سب لوگ تیار ہیں۔۔۔؟" انہوں نے کہا۔ ان کا پیلا چہرہ جوش سے بادام پنیر کی طرح سرخ ہو رہا تھا۔۔۔

"وزیر اعظم فج! آپ تیار ہیں۔۔۔؟"

"لوڈو۔۔۔! اگر آپ تیار ہیں تو ہم بھی تیار ہی ہیں۔۔۔" فج نے مسکراتے ہوئے کہا۔

لوڈو نے اپنی چھڑی باہر نکالی اور اسے اپنے گلے کی طرف کرتے ہوئے کہا۔

"بلند کلام"



اس جادوئی کلمے سے ان کی آواز کئی سو گنا بلند ہو گئی۔ اب ان کی آواز کھچا کھچ بھرے اسٹیڈیم کے شور میں بھی بالکل صاف سنائی دے رہی تھی اور اسٹیڈیم کے ہر کونے میں گونج رہی تھی۔

**"معزز خواتین و حضرات !... چار سو بائیسیویں کوئیڈچ عالمی کپ کے فائنل میں آپ سب کو تہہِ دل سے خوش آمدید....."**

شائقین خوشی سے چیختے چلاتے ہوئے زور زور سے تالیاں بجانے لگے۔ ان کے ہاتھوں میں موجود ہزاروں جھنڈے لہرانے لگے۔ جس سے قومی ترانوں اور جوشیلے نغموں کی گونج۔ تالیوں اور چیخوں کے بے ہنگم شور میں شامل ہو گئی۔ ان کے سامنے موجود سیاہ تختے پر نظر آنے والے آخری الفاظ بھی مٹ گئے

**(برٹی بوٹ کی مزیدار... ہرذائقہ کی ٹافیاں... ہر دفعہ منہ میں گھلتے ہی ایک نیا انجان خطرہ)**

اب وہاں نئے سنہرے الفاظ ابھر آئے...

**"بلغاریہ : صفر ... آئرلینڈ : صفر"**

**"اور اب میں بغیر مزید وقت ضائع کرے آپ کا تعارف بلغاریہ کی ٹیم کے استقبالیہ پروگرام سے کرواتا ہوں..."**





دائیں طرف کی نشستوں میں جم کر شور ہونے لگا۔ وہاں بلغاریہ کے شائقین سرخ چوغوں میں ملبوس بیٹھے تھے۔ جس کی وجہ سے تمام نشستیں کسی بڑی سرخ دیوار کی طرح نظر آ رہی تھیں۔

"کیا پتہ!۔۔۔ آج وہ لوگ ہمارے لئے کیا لائے ہیں۔۔؟" ویزلی صاحب نے اپنی نشست سے کچھ آگے جھکتے ہوئے کہا۔ "اوہو۔۔۔!" انہوں نے اچانک اپنی آنکھوں سے عینک اتاری اور اسے جلدی جلدی چوغے سے رگڑ کر صاف کیا۔۔۔"واہ۔۔۔پری زاد۔۔۔!"

" پری زاد کیا ہوتے ہیں۔۔۔؟" ہیری نے پوچھا۔

سو پری زادیاں میدان کے درمیان میں تیرتی ہوئی آ رہی تھیں۔ انہیں دیکھ کر ہیری کو اپنا جواب مل گیا۔ پری زاد بہت خوبصورت عورتیں تھیں۔۔۔ ہیری نے آج تک اتنی خوبصورت عورتیں نہیں دیکھی تھیں۔ یہ بات اور تھی کہ وہ انسان نہیں تھیں اور ہو بھی نہیں سکتی تھیں۔ ان کو دیکھ کر ہیری ایک پل کیلئے چکرا سا گیا۔ اس نے یہ اندازہ لگانے کی کوشش کی کہ آخر وہ ہیں کیا۔۔۔؟ ان کے بدن کی جلد چاندنی جیسی سفید اور اجلی کس طرح ہے۔۔؟ ان کے کھلے سنہری بال بغیر ہوا کے کس طرح لہرا رہے ہیں۔۔۔؟ لیکن اسی وقت موسیقی کی دھنیں چھڑ گئیں اور پری زادیاں دھن پر تھرکنے لگیں۔ ان کے رقص میں ایک عجیب سی مستی تھی۔ جس سے ہیری نے اس بارے میں سوچنا چھوڑ دیا کہ پری زاد انسان نہیں تو کیا ہیں۔۔ حقیقت تو یہ تھی کہ اس نے ہر پریشانی کو بھلا دیا تھا۔۔۔۔۔



پری زادیوں نے رقص شروع کر دیا تھا اور ہیری کا دماغ پوری طرح خالی اور غافل ہوتا چلا گیا۔ اسے اب دنیا میں صرف یہی بات اچھی لگ رہی تھی کہ پری زادیاں ناچتی رہیں۔ بس ناچتی رہیں۔۔۔ اور وہ انہیں دیکھتا رہے۔ کیونکہ اگر انہوں نے ناچنا چھوڑ دیا تو بڑا غضب ہو جائے گا۔۔۔ پری زادیاں اب تیز تیز رقص کرنے لگی تھیں۔ ہیری کے دل میں عجیب عجیب خیال پیدا ہونے لگے۔ وہ انہیں اپنی طرف متوجہ کرنا چاہتا تھا۔ ان کی توجہ پانے کیلئے وہ اس وقت کوئی بھی بڑا کام کرنا چاہتا تھا۔ اس نے سوچا اگر وہ اسٹیڈیم کی سب سے اونچی منزل سے نیچے میدان میں کود جائے تو شاید پری زادیاں اس کی طرف متوجہ ہو جائیں گی۔ لیکن کیا اتنا کرنا کافی ہو گا۔۔۔؟"



"ہیری۔۔! یہ تم کیا کر رہے ہو۔۔۔؟" اسے ہرمائنی کی تیکھی آواز کہیں دور سے آتی ہوئی محسوس ہوئی۔ اسی لمحے موسیقی رُک گئی۔ ہیری نے پلکیں جھپکائیں۔ اس نے دیکھا کہ وہ کھڑا ہو چکا تھا اور اس کا ایک پیر کیبن کی دیوار پر لٹک رہا تھا۔ اس کے ساتھ ہی رون گم صم برف کی طرح منجمد کھڑا تھا جیسے وہ کسی اچھلتے تختے سے غوطہ لگانے کیلئے تیار ہو۔

اسٹیڈیم میں غصے بھری چیخیں سنائی دینے لگیں۔۔۔ شائقین پری زادیوں کو جانے نہیں دینا چاہتے تھے۔ ہیری کے جذبات بھی شائقین جیسے ہی

تھے۔ اس کے دل میں یہ خیال بھی آیا کہ اسے تو بلغاریہ کی ٹیم کا حمایتی ہونا چاہئے تھا۔ دراصل پری زادیوں کو دیکھنے کے بعد ہیری اس بات پر حیران تھا کہ آخر وہ آئرلینڈ کے حق میں کیوں تھا۔؟ اس نے اپنے سینے پر تین پتیوں والی گھاس کا بڑا سبز بیج کیوں لگا رکھا ہے۔؟

رون کو نہ جانے کیا سوجھی کہ اس نے اپنی ٹوپی پر لگے ہوئے تین پتیوں والی گھاس کے سبز پھول کو نوچ کر پرزہ پرزہ کرنے کی کوشش کی۔ ویزلی صاحب مسکراتے ہوئے رون کی طرف جھکے اور اس کے ہاتھ سے ٹوپی چھین کر دور ہٹا دی۔

"جب آئرلینڈ والے اپنا استقبالیہ پروگرام دکھائیں گے تو تمہیں اس کی ضرورت پڑے گی۔" وہ دھیمی آواز میں بولے۔

"ہنہ۔۔" رون اب بھی پری زادیوں کی طرف منہ پھاڑے پھٹی پھٹی نگاہوں سے دیکھ رہا تھا۔ جواب میدان کے ایک کنارے پر قطار میں کھڑی ہو گئی تھیں۔

"چچ چچ چچ۔۔۔ قسم سے۔۔۔ تم بھی۔۔۔" ہرمائنی نے ہنستے ہوئے ہیری کو واپس اس کی نشست کی طرف کھینچتے ہوئے کہا۔

"اور اب۔۔۔!" لوڈو بیگ مین کی آواز گونجی۔ "**مہربانی کر کے اپنی اپنی چھڑیاں اعزازاً ہوا میں اٹھالیں۔۔۔ آئرلینڈ کی ٹیم اپنا استقبالیہ پروگرام پیش کرنے جا رہی ہے۔**"

اگلے ہی پل اسٹیڈیم میں سبز اور سنہرے رنگ کی دیو ہیکل دم دار ستارے جیسی چیز نمودار ہوئی اور ہوا میں تیرنے لگی۔ اس نے اسٹیڈیم کا ایک چکر کاٹا اور پھر وہ دو دم دار ستاروں میں بٹ گئی۔ وہ دونوں ستارے الگ الگ تیرتے ہوئے دونوں اطراف کے چھلوں کے پاس پہنچے اور اچانک ان دونوں کے درمیان قوس قزح کی رنگین پٹی بن گئی جو ایک ستارے سے دوسرے ستارے تک پیوستہ تھی۔

شائقین اس طرح اوو۔۔۔آہ ہہ ۔۔۔ کر رہے تھے جیسے آتش بازی دیکھ رہے ہوں۔ پھر قوس قزح کی رنگین لہر ہوا میں معدوم ہو گئی اور دونوں دم دار ستارے ایک دوسرے سے مل کر یکجا ہو گئے۔ اگلے ہی لمحے ان میں ایک چمکیلا اور بڑا سفید تین پتیوں والی گھاس سے بنا گلاب نمودار ہوا جو آسمان میں بلند ہو کر شائقین کے سروں پر اُڑنے لگا۔ اچانک اس میں سے سونے کے سکوں کی بارش شروع ہو گئی۔

"واہ بہت اعلیٰ۔۔۔!" رون چیخ کر بولا۔ جب اُڑتے ہوئے گلاب نے ان کے سروں اور نشستوں پر سونے کے ڈھیر سارے سکے برسائے۔ جو کھنکھناتی ہوئی آواز میں نشستوں اور فرش سے ٹکرا رہے تھے۔ ہیری نے گلاب کے پھول کو غور سے دیکھا۔ دراصل وہ پھول ہزاروں چھوٹے چھوٹے لمبی ڈاڑھیوں والے آدمیوں پر مشتمل تھا۔ جنہوں نے سرخ واسکٹ پہنی ہوئی تھیں۔ اور انہوں نے ہاتھوں میں سنہرے اور سبز رنگ کی لالٹینیں پکڑی ہوئی تھیں۔۔۔

"آئرشی بونے۔۔۔" ویزلی صاحب شائقین کی زوردار تالیوں کے بیچ میں بولے۔ بہت سارے شائقین اب بھی سونے کے سکے اُٹھانے کیلئے اپنی نشستوں کے آس پاس جھکے ہوئے جھگڑ رہے تھے۔

"یہ لو۔۔۔" رون نے خوشی خوشی ہیری کے ہاتھ میں مٹھی بھر سونے کے سکے تھماتے ہوئے کہا۔ "مناظر پکڑنے والی دوربین کیلئے۔۔۔ حساب برابر ہو گیا ہے۔ تو اب تمہیں مجھے کرسمس کا تحفہ ضرور دینا پڑے گا۔۔۔"

گلاب کا بڑا پھول سمٹنے لگا اور اس میں موجود آئرشی بونے زمین پر جا اترے۔ وہ پھدکتے ہوئے پری زادیوں کے بالکل مدمقابل سمت میں جا کر ایک لمبی قطار میں میچ دیکھنے کے لئے ٹانگ پر ٹانگ رکھ کر بیٹھ گئے۔۔۔

"حاضرین و ناظرین۔! اب براہ کرم بلغاریہ کی قومی کوئیڈچ ٹیم کا پرتپاک استقبال کیجئے۔ یہ رہے۔۔۔ دیمی تروف۔۔۔!"

سرخ چوغے میں ملبوس ایک نوجوان اڑن جھاڑو پر اتنی تیزی سے اڑتا ہوا آیا کہ اس کی بس ایک ہی جھلک دکھائی دی۔ میدان پر اُڑ کر آتے ہوئے اس نوجوان کو دیکھ کر بلغاریہ کے شائقین نے خوب جم کر تالیاں بجائیں۔

"آئیوانوف۔۔۔!" سرخ چوغے میں دوسری کھلاڑی اُڑتی ہوئی آئی۔

"ژوگراف ۔ لیوسکی ۔ ولکانوف۔ ولکوف اورررر۔۔۔۔ وکٹر کرم۔۔۔!"

"وہ رہا۔۔۔ وہی ہے۔۔۔ کرم۔۔۔" رون چیخ کر بولا اور اپنی پیتل کی دوربین کو آنکھوں سے لگا کر کرم کی سمت دیکھنے لگا۔ ہیری نے بھی جلدی سے اپنی دوربین پر آنکھیں جما لیں۔

وکٹر کرم دبلا تھا اور اس کا رنگ سانولا تھا۔ اس کی بڑی ناک تھوڑی چپٹی اور اس کی بھنویں کالی اور گھنی تھیں۔ وہ کسی شکاری پرندے کا بڑی جسامت والا بچہ لگ رہا تھا۔ یہ اندازہ لگانا مشکل تھا کہ وہ صرف اٹھارہ برس کا ہے۔





"اور اب براہ کرم آئرلینڈ کی قومی کوئیڈچ ٹیم کا استقبال کیجئے۔" بیگ مین نے چلا کر کہا۔ "یہ رہے۔۔ کونولی۔ ریان۔ ٹرائے۔ مولیٹ۔ موران۔ قو ئگلے۔ اوررر۔۔ لائنچ۔۔!"

سات سبز جھونکے میدان کی طرف لپکتے ہوئے آئے۔ ہیری نے اپنی پیتل کی دوربین پر لگے ایک چھوٹے سے لٹو کو گھمایا۔ جس سے فوراً کھلاڑیوں کی رفتار دھیمی ہو گئی۔ اس نے دیکھا کہ کھلاڑیوں کی اڑن جھاڑو پر 'فائر بولٹ' کے الفاظ نمایاں چمک رہے تھے۔ کھلاڑیوں کی پیٹھ پر سنہری حروف میں ان کے نام لکھے ہوئے تھے۔

" اور یہ رہے ۔۔۔ ہمارے آج کے میچ ریفری۔۔۔ حسن مصطفیٰ! جو خاص طور پر مصر سے آئے ہیں اور بین الاقوامی کوئیڈچ اصول و ضوابط انجمن کے جانے مانے جادوئی سربراہ بھی ہیں۔"





ایک چھوٹا اور دبلا آدمی کوئیڈچ کے میدان میں آیا۔ وہ بالکل گنجا تھا لیکن اس کی مونچھیں ورنن خالو جتنی ہی گھنی تھیں۔ اس نے خالص سونے کا چوغہ پہن رکھا تھا۔ اس کی مونچھوں کے نیچے چاندی کی ایک سیٹی لٹک رہی تھی۔ اس نے دائیں بغل میں لکڑی کا ایک صندوق دبایا ہوا تھا اور دوسرے ہاتھ میں اڑن جھاڑو تھاما ہوا تھا۔ ہیری نے دوبارہ لٹو گھما کر اپنی پیتل کی دوربین کی رفتار کو صحیح کیا۔ اس نے غور سے دیکھا کہ ریفری اپنے اڑن جھاڑو پر سوار ہوا اور اس نے ٹھوکر مار کر صندوق کھول دیا۔ اس میں سے چار گیندیں اُڑ کر آسمان کی طرف جانے لگیں۔ ایک **سرخ آندھی**۔ دو سیاہ شریر **حملہ آور گولے** اور ایک ننھی سی **سنہری چڑیا** (ہیری اسے صرف ایک ہی پل کیلئے دیکھ پایا تھا کیونکہ وہ فوراً ہی اُڑتی ہوئی جھماکے کے ساتھ نظروں سے اوجھل ہو گئی) سیٹی کی تیز آواز کے ساتھ مصطفیٰ ابھی گیندوں کے پیچھے پیچھے ہوا میں اُڑتا چلا گیا۔

"**لیجئے ناظرین! کھیل شروع ہوچکا ہے۔۔۔**" بیگ مین کی آواز اسٹیڈیم میں گونجی۔ "**سرخ آندھی مولیٹ کے پاس ہے۔ ٹرائے۔ موران۔ ڈیمی تروف پھر سے مولیٹ۔ ٹرائے۔ لیوسکی۔ موران۔۔۔**"

ہیری نے کوئیڈچ کا ایسا کھیل آج تک نہیں دیکھا تھا۔ اس نے اپنی پیتل کی دوربین آنکھوں سے اتنی نزدیک کر رکھی تھی کہ اس کے چشمے کا فریم مسلسل اس کی ناک میں چبھ رہا تھا۔ کھلاڑیوں کی رفتار بے حد خطرناک حد تک تیز تھی۔

دونوں ٹیموں کے **پٹاؤ ۔۔۔ حملہ آور گولے** کو ایک دوسرے کی طرف اتنی تیزی کے ساتھ پھینک رہے تھے کہ بیگ مین تفصیل سے آنکھوں دیکھا حال بیان کرنے کے بجائے صرف ان کے نام ہی بول پا رہے تھے۔ ہیری نے ایک بار پھر اپنی دوربین پر لگا ہوا دھیمی رفتار والا لٹو گھمایا۔ فوراً کھیل کی رفتار میں کمی واقع ہو گئی۔ عدسے پر جامنی رنگ کے الفاظ نمودار ہو گئے اور اسے شائقین کا کان پھاڑتا شور سنائی دینے لگا۔

'عقابی چھپر داؤ...' عدسے پر لکھا آرہا تھا۔۔۔ اس نے دیکھا کہ آئرلینڈ کے تین **متعاقب** پاس پاس اُڑ رہے تھے۔ درمیان میں موجود ٹرائے۔ مولیٹ اور موران سے تھوڑا آگے تھا۔ وہ بلغاریہ کے چھلے کی طرف جا رہے تھے۔ اس کے بعد دوربین میں **'چھلاوہ سرعت داؤ'** کے الفاظ نمودار ہوئے۔ جب ٹرائے نے اداکاری کی کہ وہ **سرخ آندھی** کے ساتھ اوپر کی طرف جانے والی ہے تو یہ دیکھ کر بلغاریہ کی **متعاقب** آئیوانوف تیزی سے اسکے پیچھے بڑھی۔ لیکن ٹرائے نے پھرتی سے **سرخ آندھی** کو موران کی طرف اچھال دیا۔ بلغاریہ کے **پٹاؤ** و لکوف نے ایک **حملہ آور گولے** کو اپنے ڈنڈے کی زوردار ضرب لگائی اور اسے موران کی طرف بھیج دیا۔ موران جب **حملہ آور گولے** سے بچنے کیلئے اپنے اڑن جھاڑو پر جھکی تو **سرخ آندھی** اس کے ہاتھوں سے پھسل کر نکل گئی۔ جسے نیچے سے گزرتے لیوسکی نے تھام لیا۔

"**اور ٹرائے نے سرخ آندھی کو چھلے کے پار کردیا...**" بیگ مین کی آواز گونجی۔ پورا اسٹیڈیم تالیوں اور خوشی کے بھونچال سے لرز کر رہ گیا۔

"**آئرلینڈ دس صفر کی برتری کے ساتھ...**"

"کیا۔۔؟" ہیری اپنی دوربین میں دیکھتے ہوئے چلایا۔ "ابھی اسکور کیسے ہو سکتا ہے۔۔؟ ابھی تو **سرخ آندھی** لیوسکی کے پاس ہے۔"



"ہیری۔۔۔! اگر اپنی دوربین کو دھیما کر کے سست رفتاری سے کھیل دیکھو گے تو ایسا ہی ہو گا۔" ہر مائنی نے ہنستے ہوئے کہا۔ وہ کود رہی تھی اور ہوا میں اپنے ہاتھ لہرا رہی تھی۔ ادھر ٹرائے میدان کا چکر لگا کر خوشی کا اظہار کر رہی تھی۔ ہیری نے جلدی سے اپنی دوربین ہٹا کر اس کے اوپر سے دیکھا کہ کوئیڈچ میدان کی سرحدی لکیر کے پار بیٹھ کر کھیل دیکھنے والے آئرشی بونے ایک بار پھر ہوا میں اُڑنے لگے تھے اور انہوں نے دوبارہ تین پتیوں والا بڑا چمکدار نشان بنا لیا تھا۔ میدان کی دوسری سرحد پر بیٹھی ہوئی پری زادیاں چڑچڑی سی نظر آ رہی تھیں۔

جب کھیل دوبارہ شروع ہوا تو خود سے ناراض ہیری نے دوربین کا معمول کی رفتار والا لٹو دبایا۔ ہیری خود کوئیڈچ کا کھلاڑی تھا اس لئے اب تک وہ یہ بات سمجھ چکا تھا کہ آئرلینڈ کے **متعاقب** بہترین مہارت کے حامل ہیں۔ وہ الگ الگ کھلاڑی کے طور پر نہیں بلکہ ایک لاجواب ٹیم کے روپ میں کھیل رہے تھے۔ ایسا لگتا تھا کہ وہ ایک دوسرے کے دل کی بات بھانپ کر صحیح جگہ پر پہنچ جاتے ہیں۔

ہیری کی ٹوپی پر لگا ہوا گلاب کا پھول نام بتا رہا تھا۔ "ٹرائے۔ مولیٹ۔ موران۔۔۔!" دس منٹ کے اندر ہی آئرلینڈ نے دو مزید اسکور کر لئے۔ اب وہ تیس۔ صفر کے مقابلے میں کھیل رہے تھے۔ اس پر سبز چوغے پہنے شائقین نے زوردار انداز میں انہیں سراہا اور حوصلہ افزائی کرتے ہوئے تالیاں بجائیں۔

کھیل کی رفتار اب اور بھی تیز ہو گئی تھی۔ اب کھیل میں مار دھاڑ بھی شروع ہو گئی تھی۔ بلغاریہ کے **پٹاؤ** ولکوف اور ولکانوف نہایت تند خوئی کے ساتھ ضربیں لگا کر آئرلینڈ کے **متعاقبوں** کی طرف **حملہ آور گولے** کے حملے کر رہے تھے۔ اس وجہ سے آئرلینڈ کی ٹیم اپنے عمدہ داؤ پیچوں کا پورا پورا استعمال نہیں کر پا رہی تھی۔ **پٹاؤوں** کے حملے کے باعث دوبارا انہیں بری طرح سے تتر بتر ہونا پڑا۔ آخر آئیوانوف آئرلینڈ کے کھلاڑیوں کو چکمہ دیتے ہوئے نکلی اور اس نے چھلے کے **رکھوالے**

ریان کو جھانسہ دے کر **سرخ آندھی** کو چھلے کے پار کر دیا۔ بلغاریہ کی طرف سے پہلا اسکور ہو گیا تھا۔

"اپنے کانوں میں انگلیاں ڈال لو۔" ویزلی صاحب نے چیخ کر کہا۔ جب پری زادیاں جشن مناتے ہوئے ایک بار پھر ناچنے لگیں۔ ہیری نے تو اپنے کانوں کے ساتھ ساتھ اپنی آنکھوں کو بھی زور سے بند کر لیا تھا کیونکہ وہ اپنا پورا دھیان کھیل پر ہی مرتکز رکھنا چاہتا تھا۔ کچھ پلوں کے بعد اس نے اپنی آنکھوں کو کھولنے کا خطرہ مول لیا۔ اب پری زادیوں نے رقص بند کر دیا تھا اور **سرخ آندھی** ایک بار پھر بلغاریہ کی ٹیم کے پاس تھی۔

"**دیمی تروف۔ لیوسکی۔ دیمی تروف۔ آئیو انوف ۔۔۔۔ اوہ اوہ۔۔۔**" بیگ مین چلا رہے تھے۔

لاکھوں جادوگروں اور جادوگرنیوں کی آہ نکل گئی۔ جب انہوں نے دیکھا کہ دونوں ٹیموں کے **متلاشی**



تیز رفتاری سے زمین کی طرف بڑھے۔ کرم اور لائنچ **متعاقبوں** کے درمیان میں سے ہوتے ہوئے اتنی تیزی سے نیچے جا رہے تھے جیسے وہ بغیر پیراشوٹ کے کسی ہوائی جہاز سے کود گئے ہوں۔ ہیری نے اپنی دوربین سے انہیں نیچے آتے ہوئے دیکھا۔ وہ **سنہری چڑیا** کو دیکھنے کی کوشش کر رہا تھا۔

ہیری کے پاس بیٹھی ہرمائنی چیخی۔ "وہ دونوں زمین سے ٹکرانے والے ہیں۔"

اس کی بات نصف سچی نکلی۔ ایک دم آخری لمحے میں وکٹر کرم ایک جھٹکے سے غوطہ کھا کر پلٹا اور دوبارہ اوپر اُڑنے لگا۔ بہرحال لائنچ دھم سے زمین سے ٹکرا گیا تھا جس کی آواز پورے اسٹیڈیم میں گونج گئی۔ آئرلینڈ کے شائقین کی نشستوں والے حصے کی طرف زوردار آہیں سنائی دیں۔

"احمق۔۔۔ گدھا۔۔۔" ویزلی صاحب نے غصے سے کہا۔ "کرم اسے دھوکا دے رہا تھا۔"

" **وقفہ۔۔۔** " بیگ مین کی آواز گونجی۔ **"اب قابل جادوگر ڈاکٹر میدان میں ایڈن لائنچ کی جانچ کرنے کیلئے جا رہے ہیں۔۔۔"**

"وہ ٹھیک ہو جائے گا۔ اسے صرف زور کا جھٹکا لگا ہے۔" چارلی نے جینی کو بتایا جو کیبن کی دیوار کے پاس پہنچ کر دہشت بھری نگاہوں سے میدان کی طرف دیکھ رہی تھی۔ "ظاہر ہے کرم یہی تو چاہتا تھا۔"

ہیری نے جلدی سے اپنی دوربین پر نشر مکرر اور دھیمے نظارے کے بٹن دبائے اور دوربین اپنی آنکھوں سے لگالی۔

اس نے کرم اور لائنچ کو دوبارہ دھیمی رفتار میں غوطہ لگاتے ہوئے دیکھا۔ اسے دوربین کے عدسے کے کنارے پر چھوٹا سا لفظ لکھا ہوا دکھائی دیا۔ **'چھلاوہ اچھال۔۔۔۔۔خطرناک متلاشی داؤ!'** اس نے دیکھا کہ کرم کا چہرہ بالکل سپاٹ تھا اور وہ ٹھیک وقت پر غوطہ کھا کر باہر نکل گیا۔ جبکہ لائنچ جوش میں اس کا تعاقب کرتے ہوئے زمین سے ٹکرا گیا۔ ہیری فوراً سمجھ گیا

کہ کرم نے **سنہری چڑیا** کو پکڑنے کیلئے غوطہ نہیں لگایا تھا۔ وہ تو صرف لائنچ کو اپنے پیچھے آنے کے لئے جھانسا دے رہا تھا۔ ہیری نے کبھی کسی کو اس طرح اُڑتے ہوئے نہیں دیکھا تھا۔ ایسا لگ ہی نہیں رہا تھا کہ کرم اڑن جھاڑو سوار ہے۔ وہ تو کسی تیز رفتار پرندے کی مانند اُڑ رہا تھا۔ ہیری نے اپنی دوربین کی رفتار ایک بار پھر معمول پر کر دی اور کرم کو دیکھنے لگا۔ کرم۔ لائنچ کے بالکل اوپر منڈلا رہا تھا۔ نیچے لائنچ کا معائنہ کرنے والے مہارت یافتہ جادوگر ڈاکٹر اسے کئی قسم کے محلولات پلا رہے تھے۔ ہیری نے اب کرم کو مزید دھیان سے دیکھا۔ اس نے دیکھا کہ کرم کی نگاہیں سو فٹ نیچے چاروں طرف غور سے دیکھ رہی تھیں۔ لائنچ کے طبّی معائنے میں جو وقت لگ رہا تھا اس سے فائدہ اُٹھاتے ہوئے وہ لائنچ کے خوف کے بغیر ہی **سنہری چڑیا** کو ڈھونڈ رہا تھا۔

آخر کار لائنچ اُٹھ کر کھڑا ہو گیا اور سبز چوغوں والے شائقین زور زور سے تالیاں بجا کر اس کی حوصلہ افزائی کرنے لگے۔ لائنچ اپنے فائر بولٹ پر سوار ہوا اور فضا میں اُڑنے لگا۔ اس کے ٹھیک ہونے سے آئرلینڈ کے کھلاڑیوں میں نئی جان آ گئی تھی۔ مصطفٰے نے اپنی سیٹی دوبارہ بجا کر کھیل شروع کروایا۔ آئرلینڈ کے **متعاقب** اتنی عمدگی کے ساتھ کھیلے کہ ہیری نے آج تک ایسا کھیل نہیں دیکھا تھا۔ پندرہ منٹ کے تیز کھیل کے بعد آئرلینڈ کی ٹیم نے مزید دس اسکور کی برتری حاصل کر لی۔

**"آئرلینڈ : 130 --- بلغاریہ : 10"**

اب کھیل میں مار دھاڑ کا سلسلہ اور بڑھ گیا تھا۔ جب مولیٹ ایک بار پھر **سرخ آندھی** لے کر چھلے کی طرف بڑھا تو بلغاریہ کا **رکھوالا** ژوگراف اسے روکنے کیلئے آگے آ گیا۔ اس کے بعد جو ہوا۔ وہ اتنی سرعت میں ہوا کہ ہیری کو کچھ دکھائی نہیں دیا۔ لیکن آئرلینڈ کے حمایتی شائقین کی غصے بھری آوازوں اور مصطفٰے کی لمبی سیٹی سے وہ سمجھ گیا کہ بلغاریہ نے بے ایمانی کر دی ہے۔۔۔

"مصطفیٰ۔۔۔ اب بلغاریہ کے رکھوالے کو خبردار کررہا ہے۔۔۔ اس نے اپنی کہنی کو ضرورت سے زیادہ استعمال کردیا ہے۔" بیگ مین نے شور مچاتے ہوئے شائقین کو معاملے سے آگاہ کرتے ہوئے کہا۔ "اور آئرلینڈ کو جرمانے کی باری مل گئی ہے۔"

مولیٹ کے ساتھ ہوئے برے سلوک کے بعد آئرشی بونے غصے میں آگئے تھے اور وہ چمکتی ہوئی شہد کی مکھیوں کی طرح اُڑ رہے تھے۔ لیکن جرمانے کی باری ملنے کی خبر سن کر وہ خوشی سے باؤلے ہوگئے اور انہوں نے میدان کی مخملی گھاس پر ہا۔ ہا۔ ہا۔ کے لفظ کی علامت بنائی۔ یہ دیکھ کر دوسری طرف بیٹھی ہوئی پری زادیاں طیش میں پاگل ہوگئیں اور اچھل کر کھڑی ہوگئیں۔ انہوں نے اپنے بالوں کو لہراتے ہوئے ناچنا شروع کردیا تھا۔

ویزلی لڑکوں اور ہیری نے اپنے کانوں میں فوراً انگلیاں ٹھونس لیں۔ لیکن ہرمائنی نے ایسا نہیں کیا۔ کچھ پلوں بعد وہ ہیری کا ہاتھ کھینچنے لگی۔ ہیری نے اس کی طرف مڑ کر دیکھا۔ ہرمائنی نے بے چین ہوکر ہیری کی انگلیوں کو اس کے کانوں سے نکال دیا۔

"ذرا ریفری کی طرف تو دیکھو۔۔۔" وہ ہنستی ہوئی بولی۔

ہیری نے نیچے میدان کی طرف دیکھا۔ حسن مصطفیٰ زمین پر اتر کر ناچتی ہوئی پری زادیوں کے سامنے کھڑا تھا اور عجیب حرکتیں کررہا تھا۔ وہ انہیں اپنے بازوؤں کی مچھلیاں پھڑکا پھڑکا کر دکھا رہا تھا اور ان کے حسن میں ڈوبا ہوا اپنی مونچھوں پر ہاتھ پھیر رہا تھا۔

"یہ تو غضب ہوگیا۔۔۔ کتنی شرمناک بات ہے۔" لوڈو بیگ مین نے تاسف بھرے لہجے میں کہا۔ حالانکہ ان کا چہرہ کافی خوش دکھائی دے رہا تھا۔ "کوئی تو جاکر ریفری کو تھپڑ مارے۔"

اسی وقت ڈاکٹر جادوگروں میں سے ایک اپنے دونوں کانوں میں انگلیاں ٹھونس کر دوڑتا ہوا کوئیڈچ میدان میں داخل ہوا اور اس نے مصطفیٰ کے قریب پہنچ کر اس کی پنڈلی پر کس کر لات

ماری۔ مصطفیٰ فوراً ہوش میں آگیا۔ ہیری نے ایک بار پھر دوربین میں منظر کو قریب سے دیکھا۔ مصطفیٰ بہت شرمندہ دکھائی دے رہا تھا اور وہ اب پری زادیوں پر بری طرح برس رہا تھا جنہوں نے اپنا رقص ختم کر دیا تھا۔ لیکن وہ اب بھی بغاوت پر اتری ہوئی دکھائی دے رہی تھیں۔

بیگ مین کی آواز آئی۔ "اور اگر مجھ سے سمجھنے میں غلطی نہیں ہورہی ہے تو مصطفیٰ دراصل بلغاریہ کے استقبالئے کے اس گروہ کو باہر بھیجنے کی کوشش کررہا ہے۔ ایسا آج تک نہیں ہوا ہے۔۔۔ اوہ معاملہ بہت گھمبیر ہوتا جارہا ہے۔۔۔"

اور پھر معاملہ واقعی سنجیدہ ہو گیا۔ بلغاریہ کے **پٹاؤ** ولکوف اور ولکانوف۔ مصطفیٰ کے دونوں اطراف اتر آئے۔ وہ بہت غصے سے بحث کر رہے تھے۔ انہوں نے آئرش بونوں کی طرف اشارہ کیا جنہوں نے ابھی تک میدان کے بیچوں بیچ **ہا۔ ہا۔ ہا۔** کا لفظ بنایا ہوا تھا۔ بہر حال مصطفیٰ بلغاریہ کے **پٹاؤوں** کی دلیلیوں سے قطعی متاثر نہیں ہوئے انہوں نے اپنی انگلی اوپر اُٹھا کر انہیں دوبارہ ہوا میں اُڑنے کا اشارہ کیا۔ جب بلغاریہ کے **پٹاؤوں** نے ان کی بات نہیں مانی تو مصطفیٰ نے دوبار سیٹی بجائی۔

" آئر لینڈ کی ٹیم کو جرمانے کی دو باریاں دے دی گئی ہیں۔۔" بیگ مین نے چلا کر کہا اور بلغاریہ کے شائقین غصے سے چلانے لگے۔

" اچھا یہی رہے گا کہ اب ولکوف اور ولکانوف آسمان میں اُڑنے لگیں۔۔ ہاں۔۔ وہ اُڑ رہے ہیں۔۔ اور ٹرائے نے سرخ آندھی کو پکڑ لیا ہے۔"

کھیل اب بہت زیادہ خونخوار ہو چکا تھا۔ ہیری نے کوئیڈچ میں اتنی مار دھاڑ پہلے کبھی نہیں دیکھی تھی۔ دونوں ہی ٹیموں کے **پٹاؤ** بڑی بے رحمی سے ایک دوسرے پر حملے کر رہے تھے۔ خاص طور پر ولکوف

اور ولکانوف کو تو اس بات کی کوئی پرواہ نہیں تھی کہ ان کے ڈنڈے **حملہ آور گولے** پر پڑ رہے ہیں یا مخالف ٹیم کے کھلاڑیوں کے جسم پر۔ وہ تو بس صرف وحشیانہ طریقے سے اندھا دھند اپنے ڈنڈوں کو گھمانے میں مصروف تھے۔ ڈیمی تروف سیدھا موران کی طرف لپکا جس کے پاس **سرخ آندھی** تھی۔ دونوں میں اتنی زوردار ٹکر ہوئی کہ موران اپنے اڑن جھاڑو پر سے گرتے گرتے بمشکل بچی۔

"بے ایمانی۔۔۔" آئرش شائقین کی زوردار آواز بلند ہوئی۔۔۔ وہ غصے میں ایک زور آور سبز لہر کی مانند کھڑے ہو گئے تھے۔

"**بے ایمانی۔۔**" لوڈو بیگ مین کی آواز گونجی۔ جو جادو سے تیز ہو گئی تھی۔ "**ڈیمی تروف نے موران کو ٹکر ماردی ہے۔۔۔ وہ جان بوجھ کر اس سے ٹکرایا ہے۔۔۔ اور اس پر ایک جرمانے کی باری ملنا چاہیئے۔۔۔ ہاں! اور یہ سیٹی بج گئی۔۔۔**"

بونے ایک بار پھر ہوا میں اوپر اُٹھے اور اس بار انہوں نے ایک بڑے ہاتھ کا لعنت دیتا نشان (ڈُرفٹے منہ) بنایا۔ یہ ہاتھ میدان کے دوسری طرف بیٹھی پری زادیوں کے لئے ایک بہت ہی بڑا چڑانے والا اشارہ تھا۔ اس پر تو پری زادیاں اپنے ہوش و حواس ہی کھو بیٹھیں۔ وہ میدان میں داخل ہو گئیں اور آئرشی بونوں پر بھڑکتے ہوئے انگارے پھینکنے لگیں۔ ہیری نے اپنی دوربین میں دیکھا کہ اب پری زادیاں ذرا بھی خوبصورت نہیں لگ رہی تھیں۔ اس کے برعکس ان کے چہرے اب بے رحم چونچ والے پرندوں جیسے ہو گئے تھے اور وہ ڈائنیں لگ رہی تھیں۔ لمبے پپڑی دار پنکھ ان کے کندھوں سے نمودار ہو گئے تھے۔۔۔ شائقین کے شور کے بیچ میں ویزلی صاحب اونچی آواز میں بولے۔



"لڑکو۔۔۔! اس سے یہ سبق ملتا ہے کہ کبھی بھی ظاہری خوبصورتی کے پیچھے نہیں بھاگنا چاہیے۔

جو دھوکا بھی ہو سکتی ہے۔"

وزارت کے بہت سارے جادوگر کوئیڈچ کے میدان میں اتر گئے تھے اور وہ بھرپور انداز میں پری زادیوں اور آئرشی بونوں کو الگ الگ کرنے کی کوشش کر رہے تھے لیکن انہیں کوئی خاص کامیابی نہیں مل پائی۔ اس دوران میدان کے اوپر تو اس سے بھی زیادہ گھمسان کا رن تھا۔ ہیری اپنی دوربین سے ادھر ادھر دیکھتا رہا کیونکہ **سرخ آندھی** تیز رفتاری سے اِس ہاتھ سے اُس ہاتھ میں جا رہی تھی۔

"لیوسکی۔۔۔ دیمی تروف۔۔۔ موران۔۔۔ ٹرائے۔۔۔ آئیوانوف۔۔۔ ایک بار پھر موران۔۔۔ اور موران نے سرخ آندھی چھلے کے پار کردی۔۔۔" لیکن آئرلینڈ کے شائقین کے جوشیلے نعروں کی آوازیں۔ پری زادیوں کی آہ و بکا۔ وزارت کے کارندوں کی چھڑیوں سے نکلنے والے دھماکوں اور بلغاریہ کے شائقین کے غصے بھری نعرہ بازی کے بیچ میں دب کر رہ گئیں۔ کھیل فوراً دوبارہ شروع ہو گیا۔ اب لیوسکی کے ہاتھ میں **سرخ آندھی** تھی۔ اب دیمی تروف۔۔۔

آئرلینڈ کے **پٹاؤ قونگلے** نے **حملہ آور گولے** کو پوری قوت سے کرم کی طرف مارا جو صحیح وقت پر جھک نہیں پایا۔ **حملہ آور گولہ** تیزی سے گھومتا ہوا آیا اور اس کے چہرے پر زوردار دھماکے سے لگا۔ شائقین کے منہ سے گہری آہ نکل گئی۔ ایسا لگ رہا تھا کرم کی ناک ٹوٹ گئی ہے۔ ہوا میں چاروں طرف خون کے چھینٹے اُڑنے لگے لیکن حسن مصطفیٰ نے سیٹی نہیں بجائی۔ ان کا دھیان بھٹک گیا تھا اور ہیری انہیں الزام نہیں دے سکتا تھا کیونکہ ایک پری زاد نے حسن مصطفیٰ کی طرف انگارہ پھینک کر ان کے اڑن جھاڑو کی دُم پر آگ لگا دی تھی۔

ہیری چاہتا تھا کہ کسی کو تو کرم کے زخمی ہونے کا احساس ہو جائے حالانکہ وہ آئرلینڈ کی حمایت کر رہا تھا لیکن کرم یقیناً کوئیڈچ کھیلنے والا سب سے اچھا کھلاڑی تھا۔

حیرت انگیز طور پر رون بھی یہی سوچ رہا تھا۔

"وقفہ لو۔۔۔ آہ۔۔۔! وہ اس طرح نہیں کھیل سکتا۔ ذرا اس کی حالت تو دیکھو۔۔۔"

"لائنچ کی طرف دیکھو۔۔۔۔" ہیری اپنی نشست سے اُٹھ کر چلایا۔

آئرلینڈ کے **متلاشی** لائنچ نے اچانک غوطہ لگایا تھا اور ہیری کو پورا یقین تھا کہ یہ جھانسا نہیں ہو سکتا۔ اس بار اس نے سچ مچ **سنہری چڑیا** دیکھ لی تھی۔۔۔

"اس نے **سنہری چڑیا** دیکھ لی ہے۔ اس نے چڑیا دیکھ لی ہے۔ دیکھو تو وہ کتنی تیزی سے نیچے جا رہا ہے۔" ہیری نے جوشیلے انداز میں چیختے ہوئے کہا۔

ایسا لگ رہا تھا کہ نصف شائقین کو سمجھ میں آگیا تھا کہ کیا ہو رہا ہے۔ آئرلینڈ کے شائقین سبز رومال ہلا ہلا کر اپنے **متلاشی** کی حوصلہ افزائی کر رہے تھے۔ لیکن کرم بھی ٹھیک اس کے پیچھے آچکا تھا۔ ہیری کو یہ سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ کرم کو دِکھائی کیسے دے رہا ہو گا۔۔۔؟ کیونکہ اب بھی اس کی ناک سے خون کی پھوار پھوٹ رہی تھی۔ کرم اب لائنچ کے برابر آگیا تھا۔ وہ دونوں ایک بار پھر دھڑ دھڑاتے ہوئے زمین کی طرف آرہے تھے۔۔۔

"وہ ٹکرانے والے ہیں۔۔۔۔۔" ہرمائنی نے منہ کھول کر کہا۔

"وہ نہیں ٹکرائے گا۔۔۔" رون گرج کر بولا۔

"لائنچ ٹکرانے والا ہے۔۔۔۔" ہیری چیخا۔

اس کا اندازہ صحیح تھا۔ لائنچ دوسری بار زمین سے ٹکرایا۔ اس بار وہ بہت تیز رفتاری سے ٹکرایا تھا۔ وہ اچھل کر اڑن جھاڑو سے دور جا گرا۔

غصیلی پری زادیوں کی بھیڑ نے آؤ دیکھا نہ تاؤ۔۔۔ اور فوراً اسے اپنے پیروں تلے کچل ڈالا۔

"**سنہری چڑیا**۔۔۔ **سنہری چڑیا** کہاں ہے۔۔؟" چارلی نے چیخ کر پوچھا۔

"کرم نے اسے پکڑ لیا ہے۔۔۔ کرم نے اسے پکڑ لیا ہے۔۔۔" ہیری نے چلا کر کہا۔

کرم کا سرخ چوغہ اس کی ناک سے بہتے خون میں لت پت ہو چکا تھا۔ اب وہ آسمان میں دھیرے دھیرے اوپر اُڑ رہا تھا اور اس کی مٹھی میں **سنہری چڑیا** اپنے پنکھ پھڑ پھڑا رہی تھی۔

سیاہ تختے پر نئے الفاظ ابھر آئے تھے۔

**"بلغاریہ : 160 ... آئرلینڈ : 170"**

شائقین کو پہلے تو یہ سمجھ میں ہی نہیں آیا کہ ہوا کیا ہے۔۔۔؟ جیسے کوئی بڑا عظیم الجثہ جہاز اپنی آواز کا آغاز کرتا ہے بالکل ویسے ہی آئرلینڈ کے شائقین کی خوشی کی آواز تیز ہوتی چلی گئی پھر وہ کہرام مچاتی آواز میں بدل گئی۔

"**آئرلینڈ کی ٹیم جیت گئی۔۔۔**" بیگ مین کی پر جوش آواز اسٹیڈیم میں سنائی دی۔ کھیل کے یوں اچانک ختم ہو جانے کی وجہ سے وہ آئرلینڈ کے متعاقبوں کی طرح حیران دکھائی دے رہے تھے۔۔۔ "**کرم نے سنہری چڑیا پکڑلی۔۔۔ لیکن آئرلینڈ کی ٹیم جیت گئی۔۔۔ اف میرے خدا!۔۔۔ مجھے نہیں لگتا کہ ہم میں سے کسی کو بھی ایسا ہونے کی توقع تھی۔۔۔**"

"اس نے **سنہری چڑیا** کیوں پکڑی۔۔۔؟" رون غصے سے گرجا حالانکہ وہ خوشی میں اچھل رہا تھا اور اپنے سر کے اوپر ہاتھ اُٹھا کر تالیاں بجا رہا تھا۔ "اس نے **سنہری چڑیا** تب پکڑی جب آئرلینڈ کی ٹیم ایک سو ساٹھ پوائنٹس کی برتری پر تھی۔۔۔ احمق کہیں کا۔۔۔!"

"وہ یہ بات جان چکا تھا کہ بلغاریہ کی ٹیم کبھی برابری نہیں کر پائے گی۔" ہیری نے تالیاں بجاتے ہوئے۔ شور شرابے کے بیچ میں چلاتے ہوئے کہا۔ " آئرلینڈ کے **متعاقب** بہت بہترین مہارت کا مظاہرہ کر رہے تھے۔۔۔ کرم شکست کھاتے ہوئے کھیل کو اپنی شرطوں پر ختم کرنا چاہتا تھا۔ بس اتنی سی بات تھی۔۔۔"

"اس نے بہت بہادری دِکھائی۔۔۔ ہے نا۔۔۔!" ہرمائنی نے آگے جھک کر دیکھا کہ کرم اب زمین پر اتر آیا تھا اور بہت سارے جادو گر ڈاکٹر۔۔ لڑائی میں مصروف آئرشی بونوں اور بلغارین پری زادیوں کے بیچ میں سے بچتے بچاتے ہوئے اس کے پاس پہنچنے کیلئے راستہ بنا رہے تھے۔

"ہمیں راستہ دو۔۔۔ اس کی حالت بے حد خراب ہے۔ پیچھے ہٹو۔۔۔"

ہیری نے ایک بار پھر دوربین آنکھوں سے لگالی۔ نیچے کیا ہو رہا تھا۔۔۔؟ یہ دیکھنا نہایت ہی مشکل تھا کیونکہ اب آئرشی بونے اپنی خوشی کا اظہار کرتے ہوئے پورے کوئیڈچ میدان کے اوپر اُڑ رہے تھے۔ بہر حال اسے کسی طرح کرم دکھائی دے ہی گیا جو ڈاکٹر جادو گروں سے گھرا ہوا تھا۔ وہ پہلے سے زیادہ چڑچڑا دکھائی دے رہا تھا۔ اس نے انہیں طبّی معائنہ بالکل نہیں کرنے دیا۔ اس کی ٹیم کے ساتھی کھلاڑی بھی اس کے چاروں طرف تھے جو اپنے سر ہلا رہے تھے اور کافی ناراض دکھائی دے رہے تھے۔ کچھ فاصلے پر آئرلینڈ کے کھلاڑی اپنے استقبالیے کے آئرشی بونوں کی سونے کے سکوں کی بارش میں خوشی سے ناچ رہے تھے۔ پری زادیاں اب اپنے دلکش حسن میں واپس لوٹ آئی تھیں حالانکہ ان کے چہرے ابھی تک غصے اور مایوسی میں ڈوبے ہوئے تھے۔

"لیکن ہم نے بہادری سے مقابلہ کیا۔۔۔" ہیری کو اپنے پیچھے سے ایک اُداسی بھری آواز سنائی دی۔ ہیری نے مڑ کر چاروں طرف دیکھا۔ یہ بات بلغاریہ کے جادوئی وزیراعظم نے کہی تھی۔

"تو آپ اردو بول سکتے ہیں۔۔۔؟" فج نے بہت غصے سے کہا۔ "پھر آپ نے مجھے پورا دن ہاتھ گھما گھما کر اشاروں سے اپنی بات سمجھانے کیلئے کیوں مجبور کیا۔۔۔؟"

"آپ کے اشاروں کی زبان دیکھ کر مجھے بڑا مزہ آرہا تھا۔" بلغارین وزیر اعظم نے مسکرا کر جواب دیا۔

" ***آئرلینڈ کی ٹیم اپنے استقبالئے کے ساتھ اسٹیڈیم کا چکر کاٹ رہی ہے اور کوئیڈچ عالمی کپ معزز مہمانوں کے کیبن میں آرہا ہے۔۔*** " بیگ مین نے آنکھوں دیکھا حال بیان کیا۔

اچانک تیز سفید روشنی ہوئی اور ہیری کی آنکھیں چندھیا گئیں۔ مہمان کیبن جادوئی روشنی سے جگمگا اُٹھا۔ تاکہ اسٹیڈیم میں موجود تمام شائقین و ناظرین یہ دیکھ سکیں کہ مہمان کیبن میں کیا ہو رہا تھا۔۔۔ ہیری نے دیکھا کہ دو ہانپتے ہوئے جادوگر سونے کا چمکتا ہوا بڑا کپ اُٹھائے کیبن میں داخل ہوئے اور انہوں نے وہ کپ کورنیلئیس فج کے ہاتھوں میں تھما دیا۔ جو ابھی تک اس بات پر جھنجھلائے ہوئے دکھائی دے رہے تھے کہ انہوں نے دن بھر اشاروں کی زبان کا خواہ مخواہ استعمال کیا تھا۔

بیگ مین نے شائقین سے بلند آواز میں کہا۔"***جرأت اور بہادری سے مقابلہ کرنے والی بلغارین ٹیم کا بھرپور تالیوں میں استقبال کیجئے۔*** "

بلغاریہ کی ٹیم کے ہارے ہوئے ساتوں کھلاڑی سیڑھیاں چڑھ کر کیبن میں آنے لگے۔ نیچے شائقین کا ہجوم زور زور سے تالیاں بجا رہا تھا۔ ہزاروں شائقین اپنی دوربینوں سے اس منظر کا نظارہ کر رہے تھے۔

بلغاریہ کے کھلاڑی ایک ایک کر کے کیبن کی قطاروں کے بیچ میں سے ہوتے ہوئے اوپر آئے۔ جب انہوں نے اپنے وزیر اعظم اور کورنیلئیس فج سے ہاتھ ملائے تو بیگ مین نے ان سب کے نام پکارے۔ کرم سب سے آخر میں آیا۔ اس کی حالت بہت خراب نظر آ رہی تھی۔ اس کے خون میں بھیگے ہوئے چہرے پر دو کالی آنکھیں چمک رہی تھیں۔ **سنہری چڑیا** اب بھی اس کے ہاتھ میں تھی۔ ہیری نے دیکھا کہ وہ آسمان میں اُڑتے وقت جتنا شاندار نظر آتا تھا۔ زمین پر چلتے ہوئے اتنا اچھا نہیں لگ رہا تھا۔ وہ اپنے پیر کے پنجے اُٹھا کر چل رہا تھا اور اس کے کندھے جھکے ہوئے تھے لیکن جب کرم کا نام پکارا گیا تو پورے اسٹیڈیم میں کان پھاڑتا شور بلند ہوا۔

اور پھر آئرلینڈ کی ٹیم کے کھلاڑی کیبن میں آئے۔

موران اور کونولی۔ ایڈن لائنچ کو سہارا دے کر لا رہے تھے۔ زمین پر دوسری مرتبہ گرنے سے اس کا سر چکرا گیا تھا اور اس کی آنکھیں عجیب طریقے سے گول گول گھوم رہی تھیں۔ لیکن وہ خوشی سے مسکرایا جب ٹرائے اور قوئگلے نے عالمی کپ ہوا میں اُٹھا کر لہرایا اور شائقین نے زبردست تالیاں بجائیں۔ ہیری کے اپنے ہاتھ تالیاں بجا بجا کر سن پڑ گئے تھے۔

پھر آئرلینڈ کی ٹیم کیبن سے نکل کر اپنے اڑن جھاڑو پر سوار ہو کر اسٹیڈیم کا آخری چکر لگانے گئی۔ ایڈن لائنچ۔ کونولی کے اڑن جھاڑو پر پیچھے سوار تھا۔ اس نے کونولی کی کمر کس کر پکڑ رکھی تھی اور تھوڑا عجیب ڈھنگ سے مسکرا رہا تھا۔

بیگ مین اپنی چھڑی اپنے گلے کی طرف کرتے ہوئے بڑبڑائے۔۔۔

" مدھم کلام۔۔۔ "

پھر انہوں نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "لوگ اس میچ کے بارے میں برسوں تک گفتگو کرتے رہیں گے۔ کتنا غیر متوقع موڑ آیا۔۔۔ کتنے افسوس کی بات ہے کہ میچ اتنی جلدی ختم ہو گیا۔۔۔ ہاں۔۔۔۔ مجھے تم لوگوں کو کتنے پیسے دینے ہیں۔۔۔؟"

فریڈ اور جارج اپنی نشست سے اُٹھ کر لوڈو بیگ مین کے سامنے پہنچے اور انہوں نے مسکراتے ہوئے اپنے ہاتھ ان کے سامنے پھیلا دیئے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## نواں باب



## موت کا نشان



جامنی قالین والی سیڑھیوں سے دھیرے دھیرے نیچے اترتے ہوئے ویزلی صاحب نے فریڈ اور جارج کی طرف سر گھما کر کہا۔ "اپنی امی کو یہ مت بتانا کہ تم نے شرط میں پیسے جیتے ہیں۔"

"آپ بالکل فکر مت کریں ابو۔۔۔!" فریڈ نے خوشی سے کہا۔ "ہم نے ان پیسوں کے استعمال کیلئے بڑی لمبی چوڑی منصوبہ بندی کر رکھی ہے۔ ہم بھی نہیں چاہتے کہ انہیں معلوم ہو کیونکہ یہ تو ظاہر ہے کہ وہ فوراً انہیں ضبط کر لیں گی۔"

ایک پل کیلئے ایسا محسوس ہوا کہ جیسے ویزلی صاحب یہ پوچھنے ہی والے ہوں کہ ان کی بڑی لمبی چوڑی منصوبہ بندی کیا ہے۔ لیکن کچھ سوچنے کے بعد انہوں نے فیصلہ کیا کہ اس بارے میں نہ ہی جاننا زیادہ بہتر رہے گا۔

جلد ہی وہ شائقین کے ہجوم کے بیچوں بیچ پہنچ گئے جو اسٹیڈیم سے باہر نکل کر اپنے اپنے خیموں کی طرف جارہا تھا۔ جب وہ لالٹینوں کی روشنی سے جگمگاتے ہوئے راستے پر لوٹ رہے تھے تو انہیں رات کی ہوا میں زور زور سے گانے کی آوازیں سنائی دیں۔ اوپر آسمان میں آئرشی بونے خوشی سے چلاتے ہوئے اُڑ رہے تھے اور اپنی لالٹینیں لہرا رہے تھے۔ جب وہ لوگ اپنے خیمے میں واپس پہنچے تو کسی کا بھی سونے کو دل نہیں کر رہا تھا۔ ویزلی صاحب نے بھی سونے سے پہلے ایک ایک کپ گرم چاکلیٹ پینے کی بچوں کی فرمائش مان لی۔ کچھ ہی دیر میں وہ سب میچ پر تبصرے میں مصروف ہو گئے۔۔۔ ویزلی صاحب میچ میں ہونے والی مار دھاڑ کی مخالفت میں چارلی سے بحث کرنے لگے۔ باتوں کا سلسلہ کافی دیر تک چلتا رہا۔ جب نیند کی شدت سے جینی کا سر چھوٹی میز پر ڈھلک گیا جس سے فرش پر گرم چاکلیٹ پھیل گئی۔ تب جا کر ویزلی صاحب نے سب کو چپ کروایا اور سونے کیلئے بستروں میں جانے کو کہا۔ ہرمائنی اور جینی پاس والے خیمے میں چلی گئیں۔ ہیری اور ویزلی گھرانے کے باقی افراد پاجامے پہن کر ریل گاڑی کے سلیپر کی طرح۔۔ ایک کے اوپر ایک لگے پلنگوں پر چڑھ گئے۔ خیمے کی دوسری جانب انہیں اب بھی گانے بجانے۔ شور شرابے اور بیچ بیچ میں کہیں دور پٹاخوں کے دھماکوں کی آوازیں سنائی دیتی رہیں۔

"اوہ۔۔۔ مجھے بے حد خوشی ہے کہ میں آج ڈیوٹی پر نہیں ہوں۔" ویزلی صاحب خوشگوار لہجے میں بولے۔ "مجھے آئرلینڈ والوں سے کہنا اچھا نہیں لگتا کہ انہیں جشن منانا بند کر دینا چاہئے۔"

ہیری اور رون سب سے اوپر والے پلنگ پر لیٹے تھے۔ وہ لیٹے لیٹے خیمے کی چھت کو گھورتے رہے۔ بیچ بیچ میں انہیں اُوپر اُڑنے والے کسی آئرشی بونے کی لالٹین کی چمک بھی دکھائی دے جاتی تھی۔ ہیری کرم کے شاندار داؤ پیچوں کے تصور میں ڈوبا ہوا تھا۔۔ وہ بہت بے تاب تھا کہ اپنی فائربولٹ پر چڑھ کر '**چھلاوہ اچھال**' کو آزما کر دیکھے۔ اولیور وڈ۔۔ متحرک کوئیڈچ مجسمے دِکھا کر ہیری کو کبھی یہ نہیں

سمجھ پایا تھا کہ اڑن جھاڑو پر چھلاوے کا جھانسہ کیسے دیا جاتا ہے۔۔۔؟ ہیری نے تخیل کے گھوڑے دوڑائے کہ اس کے چوغے کی پشت پر اس کا نام لکھا ہوا ہے۔ ایک لاکھ لوگوں کی پرہجوم بھیڑ کی موجودگی میں تالیوں کے بھرپور شور میں وہ اپنے فائر بولٹ پر غوطہ کھا رہا ہے اور عقب سے لوڈو بیگ مین کی بلند آواز پورے اسٹیڈیم میں گونج رہی ہے کہ "یہ رہے۔۔۔ ہیری پوٹر۔۔۔"

ہیری کبھی یہ نہیں جان پایا کہ وہ سویا بھی تھا یا نہیں۔۔۔ کرم کی طرح اڑن جھاڑو کی سواری کی اسکی خواہش کب اسکے سپنوں میں بدل گئی اسے پتہ بھی نہیں چلا۔ وہ تو بس اتنا جانتا تھا کہ اچانک ویزلی صاحب ان کے پاس آکر چلانے لگے۔

"جلدی اُٹھو رون۔۔۔ ہیری۔۔۔ جلدی کرو۔۔۔ اُٹھو۔۔۔! کوئی بھیانک حادثہ ہوگیا ہے۔"

ہیری جھٹکے سے اُٹھ بیٹھا جس کی وجہ سے اس کا سر خیمے کی چھت سے جا ٹکرایا۔

"کیا ہوا۔۔۔؟" اس نے پوچھا۔ اسے یہ احساس تو ہو رہا تھا کہ کچھ نہ کچھ گڑبڑ تو ضرور ہے۔ خیموں کی بستی سے آنے والی آوازیں اب بدل چکی تھیں۔ اب گانوں کے بجائے لوگوں کی چیخ وپکار اور بھاگنے کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔

وہ پلنگ سے نیچے اتر کر اپنے کپڑوں کی طرف ہاتھ بڑھانے لگا۔ لیکن ویزلی صاحب جنہوں نے اپنے پاجامے کے اوپر ہی پتلون پہن لی تھی۔۔۔ تیزی سے بولے۔ "کپڑے پہننے کا بالکل وقت نہیں ہے ہیری۔۔۔! بس اپنی جیکٹ اُٹھا کر باہر چلو۔ جلدی۔۔۔"

ہیری ان کے کہنے کے مطابق خیمے سے باہر نکل آیا۔ رون اس کے ٹھیک پیچھے تھا۔ کچھ جگہوں پر آگ جل رہی تھی۔ اس آگ کی روشنی میں ہیری نے لوگوں کو جنگل کی طرف بھاگتے ہوئے دیکھا۔ وہ لوگ اس چیز سے دور بھاگ رہے تھے جو میدان کو پار کرتی ہوئی ان کی طرف آ رہی تھی۔

اس چیز سے عجیب سی روشنی کے جھماکے نکل رہے تھے ساتھ ہی اس جگہ سے گولی چلنے جیسے دھماکے بھی سنائی دے رہے تھے۔ تیز قہقہوں اور مستی میں جھومتی ہوئی چیخنے چلانے کی آوازیں بھی سنائی دے رہی تھیں۔ پھر تیز سبز روشنی کا ایک زوردار دھماکہ ہوا۔ جس سے تمام منظر صاف دکھائی دینے لگا۔



جادوگروں کا ایک گروہ اپنی چھڑیاں اوپر اُٹھائے میدان میں دھیرے دھیرے ایک ساتھ چل رہا تھا۔ ہیری نے انہیں غور کر دیکھا۔ ایسا لگ رہا تھا کہ جیسے ان کے چہروں پر منہ۔ ناک اور آنکھیں بالکل نہیں تھیں۔ پھر اسے احساس ہوا کہ ان کے چہروں پر سپاٹ نقاب تھے۔ نقاب پوش جادوگروں کے اوپر آسمان کے وسط میں چار بے ڈھنگے ہیولے دکھائی دے رہے تھے جو جادوگروں کی چھڑیوں کے اشارے پر اوپر نیچے لہرا رہے تھے۔ ایسا لگ رہا تھا کہ جیسے نقاب پوش جادوگر چھڑیوں سے نکلے ہوئے کسی غیبی دھاگے کی مدد سے انہیں کٹھ پتلیوں کی طرح نچا رہے ہوں۔ آسمان میں اچھلتے ہوئے دو ہیولوں کی جسامت بہت چھوٹی تھی۔

مزید جادو گر آہستہ آہستہ اس گروہ میں شامل ہو رہے تھے۔ وہ ہوا میں لٹکے ہوئے لوگوں کی طرف دیکھ کر ہنستے ہوئے اشارے کر رہے تھے۔ جب اس گروہ کی تعداد بڑھ گئی تو وہ خیموں کو بری طرح اکھاڑنے لگے۔ ایک دو بار ہیری نے دیکھا کہ گروہ کے کچھ جادو گر اپنی چھڑی کے اشارے سے کئی خیموں کو آناً فاناً تہس نہس کر رہے ہیں۔۔۔ جس سے خیموں کی بستی میں دھڑا دھڑ آگ پھیلنے لگی۔ لوگوں کی چیخ و پکار کی آوازیں مزید بلند ہو رہی تھیں۔

جب آسمان پر لٹکتے ہوئے ہیولے ایک جلتے ہوئے خیمے کے اوپر سے گزرے تو ہیری نے دیکھا کہ ان میں سے ایک خیمہ بستی کے منتظم رابرٹس تھے۔ باقی تینوں میں ایک ان کی بیوی اور دو بچے لگ رہے تھے۔ گروہ کے ایک جادو گر نے اپنی چھڑی سے بیگم رابرٹس کو ہوا میں الٹا لٹکا دیا۔ اب ان کے پاؤں آسمان کی طرف اور سر زمین کی طرف تھا۔ اس حالت میں ان کا شب خوابی کا لبادہ پھسل کر نیچے لہرانے لگا اور ان کے اندرونی کپڑے صاف دکھائی دینے لگے۔ بیگم رابرٹس خوف اور شرم سے اپنے پاؤں کو ڈھکنے کی کوشش کر رہی تھیں۔ نیچے کھڑی نقاب پوشوں کی بھیڑ ان کی حالت دیکھ کر سیٹیاں بجاتے ہوئے قہقہے لگا رہی تھی۔





رون نے دیکھا کہ سب سے چھوٹا ماگلو بچہ زمین سے سات فٹ اوپر کسی لٹو کی مانند ہوا میں تیزی سے گھوم رہا تھا۔ اس کا سر بری طرح ہچکولے کھا رہا تھا۔

رون بولا۔ "بہت گھٹیا حرکت ہے۔۔۔ سچ مچ بہت گھٹیا۔۔۔"

اپنے شب خوابی کے لباس پر کوٹ پہنتے ہوئے ہرمائنی اور جینی بھی بھاگتی ہوئی ان تک پہنچ گئیں۔۔۔ ویزلی صاحب ان کے ٹھیک پیچھے تھے۔ اسی وقت بل۔ چارلی اور پرسی لڑکوں کے خیمے سے باہر نکلے۔ وہ پورے کپڑے پہن کر آئے تھے۔ انہوں نے اپنی اپنی آستینیں چڑھا رکھی تھیں اور ہاتھوں میں چھڑیاں کس کر پکڑی ہوئی تھیں۔ ویزلی صاحب نے بھی اپنی آستینیں چڑھالیں۔ وہ چیخ کر بولے۔ "ہمیں وزارت کے لوگوں کی مدد کرنا ہوگی۔ ہم چاروں اس طرف جا رہے ہیں۔۔۔ اور بچو۔۔۔ تم لوگ جلدی سے جنگل میں بھاگ جاؤ اور کسی اچھی جگہ پر چھپ جاؤ اور یاد رکھنا کہ ایک ساتھ رہنا۔۔۔ معاملے کو سلجھا لینے کے بعد میں خود ہی تمہیں تلاش کر لوں گا۔۔۔"

بل۔ چارلی اور پرسی ہڑبونگ مچانے والے جادوگروں کی طرف پہلے ہی جا چکے تھے۔ ویزلی صاحب بھی ان کے تعاقب میں بھاگتے ہوئے چلے گئے۔ وزارت کے جادوگر ہر طرف سے اسی سمت میں لپکتے ہوئے دکھائی دے رہے تھے۔ رابرٹس اور ان کے بچوں کو ہوا میں لڑھکاتی ہوئی بھیڑ تیزی سے ان کے قریب آ رہی تھی۔

"چلو۔۔۔ جلدی کرو۔۔۔!" فریڈ نے جینی کا ہاتھ پکڑ کر اسے جنگل کی طرف کھینچنا شروع کر دیا۔ ہیری۔ رون اور ہرمائنی بھی اس کے پیچھے پیچھے لپکے۔ جارج ان سب کے پیچھے تھا۔ درختوں کے پاس پہنچ کر انہوں نے پیچھے مڑ کر دیکھا۔ رابرٹس گھرانے کے نیچے والی بھیڑ اب اور بڑی ہو چکی تھی۔ وزارت کے جادوگر بھیڑ کے درمیان میں کھڑے نقاب پوش جادوگروں تک پہنچنے کی کوشش کر رہے تھے۔ لیکن وہ اس جدوجہد میں بری طرح ناکام نظر آ رہے تھے اور انہیں

ایسا کرنے میں بہت مشکل پیش آ رہی تھی۔ شاید وہ جادوئی حملہ کرنے سے اس لئے گھبرا رہے تھے کہ کہیں رابرٹس صاحب اور ان کے بیوی بچے گر کر ہلاک نہ ہو جائیں۔

اسٹیڈیم تک جانے والے راستے کو روشن کرنے والی رنگین لالٹینیں بجھا دی گئی تھیں۔ لڑکھڑاتے۔۔اور ایک دوسرے سے ٹکراتے ہوئے سیاہ ہیولے درختوں کے بیچ سے بھاگ رہے تھے۔ بچے رو رہے تھے۔ تناؤ کے شکار لوگ بری طرح چیخ و پکار مچا رہے تھے۔ دہشت بھری آوازوں کی گونج رات کی ٹھنڈی نرم ہوا کے ساتھ چاروں طرف پھیلی ہوئی تھی۔ ہیری کو محسوس ہوا کہ انجان لوگ اسے ادھر ادھر دھکیلتے ہوئے گزر رہے ہیں۔ وہ ان کے چہرے بھی نہیں دیکھ پا رہا تھا۔ پھر اسے رون کی درد بھری چیخ سنائی دی۔

"کیا ہوا۔۔۔؟" ہرمائنی نے پریشانی سے پوچھا۔ اس کے اچانک رُک جانے کی وجہ سے ہیری اس سے ٹکرا گیا۔

"رون۔۔۔ تم کہاں ہو۔۔۔؟" اوہ۔۔۔ کیا مصیبت ہے۔۔۔' روشن اجالا ' ۔۔"

وہ اپنی چھڑی کی نوک روشن کر کے رستے میں اِدھر اُدھر روشنی ڈال کر دیکھنے لگی۔۔۔ رون زمین پر منہ کے بل گرا ہوا تھا۔

"کچھ نہیں!۔۔۔ کسی نکلی ہوئی جڑ سے الجھ کر گر گیا تھا۔" رون نے غصے سے کہا اور اُٹھ کر کھڑا ہو گیا۔

"اتنے بڑے بڑے پیر ہوں گے تو پھر اور کیا ہو گا۔۔۔؟" پیچھے سے ایک سرد آواز سنائی دی۔

ہیری۔ رون اور ہرمائنی تیزی سے آواز کی سمت گھوم گئے۔ ڈریکو میلفوائے ان کے پاس اکیلا ہی کھڑا تھا۔ وہ ایک درخت سے ٹیک لگائے ہوئے تھا اور بڑے پر سکون انداز میں ان کی طرف دیکھ رہا تھا۔

اس نے دونوں ہاتھ سینے پر باندھے ہوئے تھے۔ اور شاید درختوں کی درمیانی جھریوں سے خیمہ بستی میں ہونے والے ہنگاموں کو دیکھ کر لطف اندوز ہو رہا تھا۔

رون نے چھوٹتے ہی اسے گندی گالی دی۔ ہیری جانتا تھا کہ رون بیگم ویزلی کے سامنے کبھی بھی میلفوائے کو ایسی گالی دینے کی ہمت تک نہیں کر سکتا تھا۔

"اپنی زبان کو لگام دو۔ ویزلی۔۔۔!" میلفوائے نے غرا کر کہا اور اس کی زرد آنکھیں چمکنے لگیں۔ "دیکھو۔۔۔! بہتر یہی ہوگا کہ تم لوگ یہاں سے فوراً دفع ہو جاؤ۔ اسی میں تمہاری بھلائی ہے۔ تم یہ تو نہیں چاہو گے کہ وہ لوگ اس ماگلو کو بھی دیکھ لیں۔۔۔" اس نے ہرمائنی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

اسی وقت خیمہ بستی کی طرف سے بم پھٹنے جیسی زوردار آواز سنائی دی اور تیز سبز روشنی کی لہر نے پھیلتے ہوئے چاروں طرف جنگل کے درختوں کو روشن کر دیا۔۔

"تم کہنا کیا چاہتے ہو۔۔۔؟" ہرمائنی نے الفاظ چباتے ہوئے پوچھا۔

"گرینجر۔۔۔! وہ ماگلوؤں کے پیچھے پڑے ہیں۔" میلفوائے نے دانت نکالتے ہوئے کہا۔

"کیا تم بھی ہوا میں لٹک کر اپنی نیکر دکھانا چاہتی ہو۔۔۔ اگر تمہاری ایسی کوئی خواہش ہے تو یہیں رکی رہو۔۔۔ وہ لوگ اسی طرف آرہے ہیں۔۔۔ بڑا مزہ آئے گا۔۔۔۔"

"ہرمائنی ایک جادوگرنی ہے۔۔۔۔" ہیری نے غصے سے کہا۔

" جو بھی کہو پوٹر۔۔۔۔" میلفوائے کمینگی سے ہنستا ہوا بولا۔۔۔ " اگر تمہیں لگتا ہے کہ وہ لوگ اس بدذات کو نہیں پہچان پائیں گے تو وہیں کھڑے رہو۔ جہاں کھڑے ہو۔۔۔"

"اپنا گندا منہ بند رکھو۔ میلفوائے۔۔۔!" رون ہتھے سے اکھڑتا ہوا چیخا۔ سب لوگ جانتے تھے کہ جادوئی دنیا میں 'بدذات' انتہائی شرمناک گالی تھی۔ ایسے جادوگروں اور

اور جادو گرنیوں پر اسکا استعمال۔۔۔ جو کسی ماگلو گھرانے میں پیدا ہوتے تھے۔ ماگلوؤں سے گہری نفرت کا اظہار سمجھا جاتا تھا۔

"اس کی باتوں پر دھیان مت دو۔ رون۔۔۔!" ہرمائنی نے جلدی سے کہا۔ جب رون نے میلفوائے کو سبق سکھانے کیلئے اس کی طرف قدم بڑھایا تو ہرمائنی نے اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے روک دیا۔ عین اسی وقت درختوں کے دوسری طرف ایک زوردار دھماکہ ہوا جس کی آواز پہلے سے بھی کہیں زیادہ تیز تھی۔ درختوں کی آڑ میں چھپے ہوئے کئی لوگوں کی چیخیں نکل گئیں۔ میلفوائے زور سے ہنسنے لگا۔

"لوگ کتنی جلدی ڈر جاتے ہیں۔۔۔ ہے نا۔ ! میرا خیال ہے کہ تمہارے ابو نے تمہیں چھپنے کیلئے کہا ہوگا۔۔۔؟ ویسے وہ وہاں کرنے کیا گئے ہیں۔۔؟ ماگلوؤں کو بچانے کیلئے۔۔۔ ہے نا۔۔؟"

ہیری کا پارہ ساتویں آسمان پر چڑھ چکا تھا۔۔ اس نے کہا۔ " تمہارے ماں باپ کہاں ہیں۔۔؟ وہاں پر نقاب پہن کر کھڑے ہیں۔۔۔ ہے نا۔۔؟"

میلفوائے نے مسکراتے ہوئے ہیری کی طرف چہرہ گھمایا۔ "دیکھو پوٹر۔۔! اگر وہ ایسا کر بھی رہے ہیں تو میں بھلا تمہیں کیوں بتاؤں گا۔۔؟"

"اوہ چلو بھی۔۔" ہرمائنی نے میلفوائے کو حقارت بھری نظروں سے دیکھتے ہوئے کہا۔ "چل کر باقی لوگوں کو تلاش کرتے ہیں۔۔۔"

"گرینجر۔۔۔! اپنے گھونسلے جیسے بالوں والے سر کو نیچے ہی رکھنا۔" میلفوائے نے طنزیہ لہجے میں کہا۔



"میں شرط لگا کر کہتا ہوں کہ اس کا باپ یقیناً ان مجرم نقاب پوش جادوگروں کے بیچ میں ہی ہوگا" رون نے غصے سے کہا۔

"اگر قسمت اچھی رہی تو وزارت کے محافظ انہیں جلد ہی گرفتار کر لیں گے۔" ہرمائنی امید بھرے لہجے میں بولی۔ "پتہ نہیں باقی لوگ کہاں چلے گئے۔۔۔؟"

فریڈ۔ جارج اور جینی کہیں بھی دِکھائی نہیں دے رہے تھے۔ حالانکہ رستہ بے شمار لوگوں سے بھرا پڑا تھا جو بار بار مڑ کر خیمہ بستی میں ہونے والے ہنگامے کی طرف دیکھ رہے تھے۔ پاجامے پہنی ہوئی کئی لڑکیاں تیزی سے بحث کرتے ہوئے آگے جا رہی تھیں۔

جب انہوں نے ہیری۔ رون اور ہرمائنی کو دیکھا تو گھنگریالے بالوں والی ایک لڑکی نے ان سے پوچھا۔۔۔

" *اُو اے مادام میک سیم۔۔۔؟ نُو لہہ وہ پیا دِ*" (مادام میک سیم کہاں ہیں۔۔۔؟ ہم نے انہیں کھو دیا ہے۔۔۔۔ فرانسیسی زبان)

"کیا کہا۔۔۔؟" رون نے عجیب انداز میں کہا۔

"اوہ۔۔۔" سوال کرنے والی لڑکی نے ان کی طرف پیٹھ گھمائی اور تیزی سے ان سے دور ہونے لگی۔ جب وہ آگے بڑھے تو ان کے کان میں اسکی آواز پڑی۔۔۔۔ "اوگورٹس۔۔۔"

"بوکس بیتون۔۔۔" ہرمائنی بڑبڑائی۔

"کیا۔۔۔؟" ہیری جلدی سے بولا۔

"وہ یقیناً بوکس بیتون میں پڑھتی ہوں گی۔۔۔" ہرمائنی نے کہا۔ "تم جانتے ہی ہو گے۔۔۔ وہی۔۔۔ بوکس بیتون اکادمی برائے جادوئی علوم۔۔۔ میں نے اس کے بارے میں ' **جادوئی تعلیم یورپ میں۔ ایک جائزہ** ' نامی کتاب میں بھی پڑھا ہے۔"

"اوہ ہاں۔۔۔ صحیح۔۔۔" ہیری نے کہا۔

"فریڈ۔ جارج اور جینی زیادہ دور نہیں جا سکتے۔" رون نے ہر مائنی کی طرح اپنی چھڑی باہر نکال کر روشن کر لی تھی۔ وہ اب آگے جانے والے راستے کو دھیان سے دیکھ رہا تھا۔ ہیری نے بھی اپنی چھڑی نکالنے کے لئے اپنی جیکٹ کی جیبوں میں ہاتھ ڈالا مگر چھڑی وہاں نہیں تھی۔ وہاں اسے صرف اپنی مناظر پکڑنے والی دوربین ہی ملی۔

"اوہ نہیں۔۔۔۔ مجھے یقین نہیں ہو رہا۔۔۔ میری چھڑی کھو گئی ہے۔"

"تم مذاق کر رہے ہو۔۔۔۔"

رون اور ہر مائنی نے اپنی چھڑیاں ہوا میں اونچی کر لیں تاکہ روشنی اچھی طرح پھیل جائے۔ ہیری نے جلدی جلدی اس روشنی میں چاروں اطراف دیکھا۔ لیکن اسے اپنی چھڑی کہیں بھی نظر نہیں آئی۔

"ہو سکتا ہے کہ تمہاری چھڑی وہیں خیمے میں ہی رہ گئی ہو۔" رون نے کہا۔

"ممکن ہے کہ بھاگتے وقت تمہاری جیب سے نکل کر کہیں پیچھے گر گئی ہو۔" ہر مائنی نے پریشانی کے عالم میں کہا۔

"ہاں۔۔۔! یہ ہو سکتا ہے۔۔۔" ہیری گم صم لہجے میں بولا۔

ہیری عام طور پر جادوئی دنیا میں اپنی چھڑی ہمیشہ اپنے پاس ہی رکھتا تھا۔ اس طرح کے ہنگامے میں وہ چھڑی کے بغیر خود کو غیر محفوظ تصور کرنے لگا۔

اسی وقت سرسراہٹ کی تیز آواز سن کر وہ سب اپنی جگہ پر اچھل پڑے۔ انہوں نے گردنیں گھما کر دیکھا۔ گھریلو جن ونکی۔۔۔ نزدیک والی جھاڑیوں میں الجھی ہوئی تھی اور باہر نکلنے کیلئے بری طرح زور آزمائی کر رہی تھی۔ وہ جھاڑیوں سے نکلی اور عجیب سی چال میں چلنے لگی۔ لگ رہا تھا کہ اسے چلنے

میں مشکل پیش آ رہی ہے۔۔۔ ایسا لگ رہا تھا جیسے کوئی پراسرار طاقت اسے پیچھے کی طرف واپس کھینچ رہی ہو۔

"نہیں نہیں۔۔۔ وہاں پر برا جادوگر ہیں۔۔۔" وہ جھنجھلاتی ہوئی بڑبڑائی۔ پھر آگے کی طرف جھکی اور دوڑنے کی کوشش کرنے لگی۔ "لوگ آسمانوں میں۔۔۔ ہوا میں ہیں۔ ونکی ان سے دور جا رہی ہے۔۔۔" وہ دوڑتی ہوئی راستے کے دوسری طرف لگے درختوں میں کہیں غائب ہوگئی۔ ۔ وہ خود کو روکنے والی پراسرار طاقت سے پوری قوت سے نبرد آزما تھی۔ اور اس کوشش میں بری طرح سے ہانپتے ہوئے کراہ رہی تھی۔

"اسے کیا ہوگیا ہے۔۔۔؟" رون نے ونکی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ اس کا منہ حیرت سے کھلا ہوا تھا۔ "وہ ٹھیک طرح سے کیوں نہیں بھاگ پا رہی۔۔۔؟"

"شرط لگالو۔۔۔ اس نے اپنے مالک سے چھپنے کی اجازت نہیں لی ہوگی۔ اسی لئے وہ خود سے لڑ رہی ہے۔" ہیری نے کہا۔

وہ ڈوبی کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ جب بھی ڈوبی ایسا کوئی کام کرتا تھا جو میلفوائے گھرانے کو پسند نہیں ہوتا تھا تو وہ اس بات پر مجبور ہو جاتا تھا کہ اپنا سر پٹخنے لگے۔

"تم جانتے ہو۔ گھریلو جنوں کے ساتھ بہت ہی برا سلوک کیا جاتا ہے۔" ہرمائنی نے غصے سے کہا۔ "یہ تو سراسر غلامی ہے۔ کراؤچ نے اسے اسٹیڈیم میں اتنا اوپر بھیج دیا حالانکہ وہ اچھی طرح جانتے تھے کہ وہ اونچی جگہ پر جانے سے ڈرتی ہے۔ انہوں نے اس پر جادو کر دیا ہوگا جس کی وجہ سے وہ تب بھی بھاگ نہیں پائی۔ جب برے جادوگر خیموں کو نیست و نابود کر رہے تھے۔ کوئی اس بارے میں کچھ کرتا کیوں نہیں ہے۔۔۔؟"

"دیکھو۔۔۔! گھریلو جن اپنے اسی حال میں خوش رہتے ہیں۔" رون نے کہا۔ "تم نے سنا نہیں تھا کہ ونکی نے کھیل کے دوران کیا کہا تھا۔۔۔؟ 'گھریلو جن کو لطف اندوز نہیں ہونا چاہئے۔' ونکی کو تو یہی پسند ہے کہ اس کا مالک اس پر حکم چلائے۔۔۔"

"یہ سب تم جیسے لوگوں کی وجہ سے ہے۔ رون۔۔۔!" ہرمائنی غصے میں غرا کر بولی۔ "تم جیسے لوگ ہی برے اور بے رحم رواجوں کو جنم دیتے ہیں۔ صرف اس لئے کہ گھریلو جن بے بس اور مجبور ہوتے ہیں اور تم جیسے لوگ سست اور کاہل الوجود۔۔۔"

ٹھیک اسی وقت ایک اور زوردار دھماکہ ہوا۔ جس کی آواز جنگل کے کونے کونے میں گونجی۔

"چلو۔۔۔ جلدی سے کہیں اور۔۔۔ آگے چلتے ہیں۔" رون بے چینی سے بولا۔ ہیری نے دیکھا کہ رون پریشان نظروں سے ہرمائنی کی طرف دیکھ رہا تھا۔ شاید میلفوائے کی بات میں کہیں سچائی چھپی ہوئی تھی۔۔شاید ہرمائنی ان سے زیادہ خطرے میں تھی۔

وہ دوبارہ چلنے لگے۔ ہیری اب بھی اپنی جیبوں کو ٹٹول رہا تھا۔۔ حالانکہ وہ جانتا تھا کہ اس کی چھڑی وہاں نہیں تھی۔۔۔

وہ اندھیرے راستے پر چلتے چلتے جنگل کے گہرے حصے میں پہنچ گئے تھے۔ وہ اب بھی فریڈ۔ جارج اور جینی کو ڈھونڈ رہے تھے۔ راستے میں انہیں بونوں کا ایک جھنڈ نظر آیا۔ جو سونے کے سکوں کے ڈھیر کے پاس کھڑا ہنسی مذاق میں مصروف تھا۔ یقیناً انہوں نے یہ تمام سونے کے سکے کھیل پر شرطیں لگا کر ہی جیتے ہوں گے۔ بونے خیمہ بستی میں مچے ہوئے سنگین ہنگاموں سے ذرا بھی پریشان نہیں لگ رہے تھے۔ سونے کے سکوں کے بورے ان کے قدموں میں پڑے تھے۔ وہ تینوں ان سے دور ہٹ کر آگے کی طرف بڑھنے لگے۔ کچھ



ہی فاصلے پر انہوں نے دو درختوں کے بیچ میں ایک جگہ پر ہلکی دودھیا روشنی دیکھی۔ درختوں کے بیچ میں سے دیکھنے پر انہیں وہاں تین لمبی اور خوبصورت پری زادیاں نظر آئیں وہ کھلی جگہ پر کھڑی تھیں۔ کچھ نوجوان جادوگر انہیں گھیرے کھڑے تھے اور زور زور سے باتیں کر رہے تھے۔

ان میں سے ایک جوشیلے انداز میں بتا رہا تھا۔ میں ہر سال گلیون کے سو بورے کماتا ہوں۔ میں **خطرناک درندہ اتلاف کمیٹی** کا رکن ہوں۔ جہاں میں ڈریگن ہلاک کرتا ہوں۔"



"رہنے بھی دو۔۔۔" اس کے قریب بیٹھا ہوا اس کا دوست ہنستا ہوا بولا۔ "میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ تم چند سکوں کی خاطر رستی کڑھائی میں برتن دھونے کا کام کرتے ہو۔۔۔ لیکن میں خون آشام بلاؤں کو ہلاک کرتا ہوں۔ میں اب تک ایسے نوے کے قریب خون آشام انسانوں کو مار چکا ہوں۔۔۔"

وہاں پر ایک تیسرا نوجوان جادوگر بھی تھا۔ وہ بھلا پیچھے کیسے رہ سکتا تھا۔۔۔۔؟

اس کا مہاسوں سے بھرا ہوا چہرہ دودھیا روشنی میں صاف نظر آ رہا تھا۔ وہ تیزی سے بولا۔ "میں اس ملک کا سب سے کم عمر جادوئی وزیر بننے والا ہوں۔۔۔"




یہ سن کر ہیری کو ہنسی آ گئی۔ وہ اس مہاسوں والے جادوگر کو اچھی طرح پہچان چکا تھا۔ جس کا نام اسٹین شن پائک تھا اور وہ در حقیقت تین منزلہ **سورماؤں کی سواری** میں ٹکٹ بیچتا تھا۔ وہ یہ بات بتانے کیلئے رون کی طرف مڑا لیکن رون کا چہرہ بہت عجیب سا لگ رہا تھا۔ اگلے ہی لمحے رون چلاتے ہوئے بولا۔ "کیا میں نے تمہیں بتایا کہ میں نے ایسا اڑن جھاڑو بنایا ہے جو مشتری تک جا سکتا ہے۔۔۔؟"

"حد ہوتی ہے۔۔۔" ہرمائنی نے کہا۔ پھر ہرمائنی اور ہیری نے رون کا ایک ایک ہاتھ پکڑا اور اسے کھینچتے ہوئے وہاں سے دور لے گئے۔۔۔ جب پری زادیوں اور ان کے پرستاروں کی آوازیں سنائی دینا بند ہو گئیں تب تک وہ جنگل کے بیچوں بیچ پہنچ چکے تھے۔ شاید وہ وہاں اکیلے ہی تھے کیوں کہ یہاں کافی سناٹا اور سکون چھایا ہوا تھا۔

"ہمیں یہیں پر انتظار کرنا چاہئے۔" ہیری نے چاروں اطراف دیکھتے ہوئے کہا۔ "یہاں

ہم ایک میل دور سے بھی کسی کے آنے کی آواز سن سکتے ہیں۔۔۔"

ابھی اس کی بات ختم بھی نہیں ہوئی تھی کہ اسی وقت لوڈو بیگ مین ان کے سامنے والے درخت کے پیچھے سے نمودار ہوئے۔ دو چھڑیوں کی ہلکی روشنی میں بھی ہیری کو نظر آگیا کہ بیگ مین کا حلیہ کافی بدل چکا تھا۔ اب ان کے چہرے پر شادابی اور گلابی پن نہیں تھا۔ ان کے قدموں کی لچک بھی جا چکی تھی۔ ان کا چہرہ بہت سفید اور مضطرب نظر آرہا تھا۔

"کون ہے۔۔۔؟" انہوں نے جلدی جلدی آنکھیں جھپکا کر ان لوگوں کے چہرے دیکھنے کی کوشش کرتے ہوئے پوچھا۔ "تم لوگ یہاں پر تن تنہا کیا کر رہے ہو۔۔۔؟"

ان تینوں نے حیرانی سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا۔

"دیکھئے۔۔۔! وہاں پر ہنگامے ہو رہے ہیں۔۔۔" رون نے بتانا چاہا۔

"کیا مطلب۔۔۔؟" بیگ مین نے اسے گھور کر دیکھتے ہوئے کہا۔

"خیمہ بستی میں۔۔۔ کچھ نقاب پوش جادوگر ماگلوؤں کے خاندان کو ہوا میں اُڑا رہے ہیں۔۔۔"

"ان کا بیڑہ غرق ہو۔۔۔" بیگ مین غصے سے بولے۔ وہ کافی فکر مند لگ رہے تھے۔ مزید کوئی بات کئے بغیر۔۔۔ کھٹ کی آواز کے ساتھ ظہور اڑان بھر کر وہ وہاں سے چلے گئے۔۔۔

"بیگ مین وہاں ہونے والے خوفناک ہنگاموں پر قابو نہیں پا سکیں گے۔" ہرمائنی تیوریاں چڑھا کر بولی۔

"ویسے وہ کوئیڈچ کے بہت عمدہ **بٹاؤ** تھے۔۔۔" رون نے کہا۔ جو راستے سے ہٹ کر ایک درخت کے نیچے سوکھی گھاس پر بیٹھ چکا تھا۔ "جب وہ **ویمبورن واسپس** کی ٹیم میں تھے۔ ان کی ٹیم نے لگاتار تین مرتبہ لیگ کپ جیتا تھا۔۔۔"

اس نے اپنی جیب سے کرم کا چھوٹا مجسمہ باہر نکالا اور اسے زمین پر رکھ دیا۔ اور کچھ دیر تک اسے چاروں طرف چلتے ہوئے دیکھتا رہا۔ اصلی کرم کی طرح ننھے مجسمے کے بھی پنجے اُٹھے ہوئے تھے اور کندھے جھکے ہوئے تھے۔ وہ بھی اپنی اڑن جھاڑو کے بجائے زمین پر چلتے ہوئے کچھ خاص نہیں لگ رہا تھا۔

ہیری نے خیمہ بستی کی طرف سے آنے والے شور پر کان لگائے۔ اب وہاں تھوڑی خاموشی چھائی ہوئی تھی۔ شاید وہاں ہونے والے ہنگاموں پر قابو پالیا گیا تھا۔

"ہرمائنی نے کچھ دیر بعد کہا۔۔۔" مجھے امید ہے کہ باقی لوگ صحیح سلامت ہوں گے۔"

"ہاں۔۔۔! وہ لوگ بالکل ٹھیک ٹھاک ہوں گے۔۔۔" رون نے اسے تسلی دیتے ہوئے کہا۔

"رون۔۔۔! ذرا سوچو تو سہی۔۔۔ اگر تمہارے ابو لوسئیس میلفوائے کو پکڑ لیں۔۔ تو کتنا مزہ آئے گا۔۔۔؟" ہیری نے رون کے پہلو میں بیٹھتے ہوئے کہا۔ اور کرم کے چھوٹے مجسمے کو گھورنے لگا جو سوکھے پتوں پر ٹیڑھا میڑھا چل رہا تھا۔ "وہ ہمیشہ کہتے ہیں۔۔۔ کہ وہ لوسئیس میلفوائے کو رنگے ہاتھوں پکڑنا چاہتے ہیں۔۔۔۔۔"

"کم از کم۔۔۔ اس کے بعد ڈریکو کے چہرے پر چھائی رہنے والی طنزیہ مسکان تو ہمیشہ کیلئے دم توڑ دے گی۔" رون لطف اندوز ہوتے ہوئے بولا۔

"بے چارے ماگلو۔۔۔!" ہرمائنی نے گھبرائے ہوئے انداز میں کہا۔ "اگر وزارت کے جادوگر انہیں نیچے نہ اتار پائے تو پھر کیا ہوگا۔۔۔۔؟"

"وہ ضرور اتار لیں گے۔" رون نے یقین دلاتے ہوئے کہا۔ "تم دیکھ لینا۔ وہ کوئی نہ کوئی راستہ نکال ہی لیں گے۔"

"نقاب پوش جادوگر پاگل ہوگئے ہیں کیا۔۔؟" ہرمائنی نے آہستگی سے کہا۔ "وہ آج کی رات ایسی حرکت کر رہے ہیں جب پوری وزارتِ جادوگری یہاں پر موجود ہے۔ میرا مطلب ہے کہ وہ یہ کیسے سوچ سکتے ہیں کہ وہ پکڑے نہیں جائیں گے۔۔۔؟ کیا تمہیں لگتا ہے کہ انہوں نے کسی قسم کا نشہ کیا ہوگا۔۔ یا جان بوجھ کر۔۔۔۔"

لیکن اچانک اس نے اپنی بات ادھوری چھوڑ دی اور مڑ کر پیچھے دیکھنے لگی۔ ہیری اور رون نے بھی فوراً اپنی گردنیں گھما دیں اور ارد گرد دیکھنے لگے۔

آوازوں سے ایسا لگ رہا تھا جیسے کوئی لڑکھڑاتا ہوا ان کی طرف آرہا ہے۔ وہ تیزی سے اندھیرے میں ڈوبے ہوئے درختوں کے پیچھے جا چھپے اور دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ آنے والے کے قدموں کی چاپ سنتے رہے۔

لیکن قدموں کی آواز اچانک رُک گئی۔

"کون ہے۔۔۔؟" ہیری نے دھڑکتے دل سے پوچھا۔

گہری خاموشی چھا گئی۔ ہیری کھڑا ہوا اور آنکھیں پھاڑ کر درخت کے چاروں طرف دیکھنے لگا ۔ اندھیرا اتنا گہرا تھا کہ وہ زیادہ دور تک نہیں دیکھ پا رہا تھا۔ لیکن اسے اس بات کا احساس ہوگیا کہ کوئی اس کی نظر کی پہنچ سے بس کچھ ہی قدموں کے فاصلے پر کھڑا ہے۔

"وہاں کون ہے۔۔۔؟" اس نے پوچھا۔

اور پھر اچانک ایک سنسناتی ہوئی تیز آواز نے خاموشی کا پردہ چاک کر دیا۔ ایسی آواز انہوں نے پہلے نہیں سنی تھی۔ لیکن یہ آواز دہشت میں بھری آواز میں چیخ نہیں رہی تھی بلکہ ہیری کو ایسا لگا کہ جیسے وہ آواز کوئی جادوئی کلمہ پڑھ رہی ہے۔۔

"وارِ موت ۔۔۔"

پھر اچانک بڑی تیزی سے ایک بڑی سبز اور چمکیلی چیز اس تاریکی سے نمودار ہوئی ۔۔۔ جس میں ہیری کسی کو ڈھونڈنے کی کوشش کر رہا تھا ۔۔۔ وہ چیز درختوں کے اوپری حصے سے بلند ہو کر آسمان میں پہنچ گئی۔

"وہ کیا ہے ۔۔؟" رون نے ہانپتے ہوئے پوچھا۔ وہ فوراً اُٹھ کر کھڑا ہو گیا تھا اور اس نمودار ہونے والی چیز کو گھور کر دیکھ رہا تھا۔

لمحے بھر کیلئے ہیری کے ذہن میں یہ خیال ابھرا کہ آئرشی بونوں نے کوئی نیا کرتب دکھایا ہو گا۔ لیکن اسے فوراً ہی یہ احساس ہوا کہ یہ تو ایک دیوہیکل کھوپڑی تھی۔ جو جھلملاتے ہوئے زمردی ستاروں پر مشتمل تھی ۔۔ اس کھوپڑی کے منہ سے زبان کی جگہ ایک بڑا لمبا سانپ نکل کر ادھر ادھر لہرا رہا تھا۔ ان کے دیکھتے ہی دیکھتے یہ کھوپڑی اُڑ کر اور اونچی ہو گئی۔ وہ اپنے ارد گرد پھیلی ہوئی سبز دھند میں لپٹی ہوئی تھی اور سیاہ آسمان میں ستاروں کے خوفناک جھرمٹ کی طرح جھلملا رہی تھی۔





اچانک جنگل میں ان کے چاروں طرف چیخیں سنائی دینے لگیں۔ ہیری اس کی وجہ نہیں سمجھ پایا۔ حالانکہ اسے محسوس ہو رہا تھا کہ شاید کھوپڑی کو دیکھ کر ہی لوگ چیخنے چلانے لگے ہیں۔ کھوپڑی آسمان میں اتنی اوپر پہنچ گئی تھی کہ وہ کسی کھلتی ہوئی رنگت سے بنے اشتہار کی طرح چمک کر پورے جنگل میں سبز روشنی پھیلا رہی تھی۔ ہیری نے جلدی سے تاریکی میں اس شخص کو تلاش کرنے کی کوشش کی جس نے جادوئی کلمہ پڑھ کر اس کھوپڑی کو نمودار کیا تھا لیکن اسے کوئی بھی نظر نہیں آیا۔

"وہاں کون ہے۔۔۔؟" اس نے دوبارہ پوچھا۔

"ہیری جلدی کرو۔ یہاں سے نکل چلو۔۔!" ہرمائنی اس کی جیکٹ کا کالر پکڑ کر اسے پیچھے کی طرف کھینچ رہی تھی۔

"کیوں کیا ہوا۔۔۔؟" ہیری نے حیرت سے کہا۔ وہ یہ دیکھ کر دنگ رہ گیا کہ ہرمائنی کا چہرہ سفید پڑ چکا تھا اور وہ بے حد دہشت زدہ نظر آ رہی تھی۔

"یہ موت کا نشان ہے۔۔ ہیری۔۔۔!" ہرمائنی دُکھ بھری آواز میں بولی اور اپنی پوری طاقت سے اسے پیچھے کھینچنے کی کوشش کرنے لگی۔ "تم جانتے ہو کون کا نشان۔۔۔"

"والڈیمورٹ کا۔؟"

"ہیری چلو بھی"



ہیری پلٹا۔ رون نے بھی جلدی سے کرم کا ننھا مجسمہ اُٹھا لیا۔ پھر وہ تیزی سے خالی جگہ کے دوسری طرف جانے لگے۔

لیکن وہ ابھی کچھ ہی قدم چلے تھے کہ اسی وقت وہاں پر ہوا میں سے بیس کے قریب جادوگر نمودار ہو گئے اور انہوں نے ان تینوں کو گھیرے میں لے لیا۔

ہیری پلٹ کر گھوما اور لمحے کے اندر اندر اس نے ایک بات تاڑ لی۔ سبھی جادوگروں نے اپنی اپنی چھڑیاں باہر نکال کر ان پر تان رکھی تھیں۔ وہ تینوں چھڑیوں کی زد میں تھے۔ بغیر کچھ سوچے سمجھے وہ چلایا۔ "نیچے جھک جاؤ۔۔۔" اس نے باقی دونوں کو پکڑا اور انہیں اپنے ساتھ زمین پر گرا لیا۔

"ہوش گم۔۔۔" بیس آوازیں ایک ساتھ گرجیں۔

چندھیانے والے شعلے نکلے اور ہیری کے سر کے بال اس طرح اُڑنے لگے جیسے تیز آندھی چل رہی ہو۔ اپنے سر کو نصف انچ اُٹھا کر اس نے دیکھا کہ جادوگروں کی چھڑیوں سے نکلتے ہوئے سرخ شعلے ان کے اوپر سے اُڑ کر درختوں سے جا ٹکرائے اور اندھیرے میں اچھل کر اِدھر اُدھر چلے گئے۔

"ٹھہرو۔۔۔" کسی کی چیختی ہوئی آواز سنائی دی جسے ہیری فوراً پہچان گیا۔۔۔ "ٹھہرو۔ یہ تو میرا بیٹا ہے۔۔۔" ہیری کے بال اُڑنا بند ہو گئے تھے۔ اس نے اپنے سر کو تھوڑا سا اوپر اُٹھا کر دیکھا۔ اس کے سامنے والے جادوگر نے اپنی چھڑی جھکا لی تھی۔

ہیری نے پلٹ کر دیکھا کہ ویزلی صاحب دہشت بھرے چہرے کے ساتھ ان کی طرف بھاگے چلے آ رہے تھے۔

"رون۔۔۔ ہیری۔۔۔ ہرمائنی۔۔۔ تم سب ٹھیک تو ہو۔۔۔؟" ان کی آواز کانپ رہی تھی۔

"راستے سے ہٹو آرتھر۔۔۔!" ایک سرد اور روکھی آواز نے کہا۔۔

یہ آواز کراؤچ کی تھی۔ وہ اور وزارت کے کافی جادوگران کے گرد گھیرا بنا رہے تھے۔

ہیری ان کا سامنا کرنے کیلئے اُٹھ کھڑا ہوا۔

کراؤچ کا چہرہ غصے سے تنا ہوا تھا۔

"تم میں سے کس نے یہ کام کیا ہے۔۔؟" انہوں نے غصیلی آواز میں گرجتے ہوئے پوچھا۔ ان کی باریک بین آنکھیں انہیں ٹٹول رہی تھیں۔ "تم میں سے کس نے موت کا نشان تشکیل دیا ہے۔۔۔؟"

"ہم نے اسے تشکیل نہیں دیا۔" ہیری نے کھوپڑی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"ہم نے کچھ نہیں کیا۔۔۔" رون نے اپنی کہنی ملتے ہوئے غصے سے اپنے ابو کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "آپ لوگوں نے ہم پر حملہ کیوں کیا۔۔۔؟"

"جھوٹ مت بولو۔۔" کراؤچ کی آواز میں تلخی بڑھ گئی۔ ان کی چھڑی اب بھی رون کی طرف تنی ہوئی تھی اور ان کی آنکھیں باہر نکلی ہوئی تھیں۔ وہ تھوڑے پاگل نظر آ رہے تھے۔ "تم لوگ ٹھیک اسی جگہ پر ملے ہو۔ جہاں سے یہ جرم سرزد ہوا ہے۔"

"بارٹی۔۔۔!" اونی ڈریسنگ گاؤن پہنی ہوئی ایک جادوگرنی نے دھیرے سے کہا۔ "بارٹی۔۔۔! یہ تو بچے ہیں۔ یہ اتنا بڑا کام نہیں کر سکتے۔۔۔"

"تم تینوں بتاؤ۔۔۔ یہ نشان کہاں سے نکلا تھا۔۔۔؟" ویزلی صاحب نے جلدی سے پوچھا۔

"وہاں سے۔۔۔" ہرمائنی نے کانپتے ہوئے اس جگہ کی طرف اشارہ کیا۔ جہاں سے انہیں آواز سنائی دی تھی۔ "درختوں کے پیچھے کوئی کھڑا تھا۔۔۔ اس نے چلا کر کوئی جادوئی کلمہ بولا تھا۔۔۔"

"اچھا۔۔۔ وہاں کوئی کھڑا تھا۔۔۔؟ واقعی۔۔۔؟" کراؤچ نے اب اپنی باہر نکلی ہوئی آنکھیں ہرمائنی پر جما دی تھیں۔ وہ اسے بے یقینی کے عالم میں مشکوک نگاہوں سے گھور رہے تھے۔ "اس نے جادوئی کلمہ بولا تھا۔۔۔" واقعی۔۔۔؟ لڑکی تمہیں بہت اچھی طرح معلوم ہے کہ یہ نشان کیسے تشکیل دیا جاتا ہے۔۔۔"

لیکن کراؤچ کے علاوہ وہاں کھڑے وزارت کے کسی بھی جادوگر کو یہ یقین نہیں تھا کہ اس کھوپڑی کی علامت کو رون۔ ہیری یا ہرمائنی میں سے کسی نے تشکیل دیا ہوگا۔ اسی لئے ہرمائنی کی بات سنتے ہی ان سب نے تیزی سے اپنی چھڑیاں دوبارہ اُٹھالیں اور ان کا رخ ہرمائنی کی بتائی ہوئی جگہ کی طرف کرکے اندھیرے میں ڈوبے ہوئے درختوں کے بیچ میں دیکھنے کی کوشش کرنے لگے۔

"ہمیں بہت دیر ہو چکی ہے۔" اونی ڈریسنگ گاؤن والی جادوگرنی نے اپنا سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "اب تک تو وہ ظہور اڑان سے نجانے کہاں پہنچ چکا ہوگا۔۔۔؟"

"مجھے ایسا نہیں لگتا۔۔۔" بھوری ڈاڑھی والا ایک جادوگر بولا۔ وہ ایموس ڈیگوری یعنی سیڈرک ڈیگوری کے والد تھے۔ "ہمارے حملے کے وار ان درختوں کے بیچ میں بھی گئے تھے۔۔۔ اس بات کا کافی امکان ہے کہ ہمارے واروں کے نتیجے میں یقیناً وہ مجرم بھی بے ہوش ہو گیا ہوگا۔۔۔"

"ایموس۔۔۔! ذرا سنبھل کر جانا۔۔۔" کچھ جادوگروں نے انہیں خبردار کرتے ہوئے کہا۔

ڈیگوری اپنی چھڑی اُٹھا کر اندھیرے میں درختوں کی طرف بڑھنے لگے۔ ہرمائنی منہ پر ہاتھ رکھ کر انہیں اندھیرے میں جاتے ہوئے دیکھ رہی تھی۔

کچھ لمحوں کے بعد انہیں ڈیگوری صاحب کے چلانے کی آواز سنائی دی۔

"ہاں ہمیں مجرم مل گیا ہے۔۔۔ یہاں کوئی ہے۔۔۔ بے ہوش ہے۔۔۔ یہ تو۔۔۔لیکن ۔۔۔ اوہ۔۔۔"

"تمہیں کوئی مل گیا۔۔۔؟" کراؤچ نے بہت بے قراری سے پوچھا۔ ان کے چہرے پر زلزلے جیسے آثار تھے۔ "کون ہے وہ۔۔۔؟ کون ہے وہ۔۔۔؟"

انہیں شاخیں ٹوٹنے اور پتے کچلنے کی آوازیں سنائی دیں۔ پھر قدموں کی آہٹ آئی اور ڈیگوری درختوں کے پیچھے سے باہر نکلے۔ ان کے ہاتھوں میں ایک چھوٹا سا جسم تھا۔ ہیری نے تولئے جیسی پوشاک پہنے اس جسم کو فوراً پہچان لیا۔۔ وہ ونکی تھی۔

جب ڈیگوری نے کراؤچ کے قدموں کے پاس زمین پر انکی گھریلو جن کو ڈال دیا تو وہ نہ تو ہلے اور نہ ہی کچھ بولے۔ وزارت کے باقی جادوگر کراؤچ کو گھور رہے تھے۔۔۔ کچھ لمحوں تک تو کراؤچ گم صم کھڑے رہے۔ ان کا چہرہ سفید پڑ گیا تھا اور آنکھیں سرخ ہو گئی تھیں۔ وہ نیچے پڑی ونکی کو لگاتار گھور رہے تھے پھر ایسا لگا جیسے وہ دوبارہ ہوش میں آ گئے ہوں۔۔۔۔۔

"یہ نہیں۔۔۔ نہیں ہو سکتا۔۔۔ بالکل نہیں۔۔۔" وہ اٹکتے ہوئے ہکلائے۔

وہ تیزی سے ڈیگوری صاحب کے پاس سے ہوتے ہوئے اس طرف چل دیئے جہاں سے ونکی ملی تھی۔

"کوئی فائدہ نہیں کراؤچ صاحب۔۔۔!" ڈیگوری نے ان کے عقب میں آواز لگائی۔ "وہاں اور کوئی نہیں ہے۔۔۔"

لیکن کراؤچ ان کی بات ماننے کیلئے بالکل تیار نہیں تھے۔

سبھی کو کراؤچ کی چاروں طرف گھوم کر دیکھنے کی آوازیں سنائی دیں۔ تلاشی لیتے وقت جب انہوں نے جھاڑیوں کو ہٹایا تو سبھی کو پتوں کی سرسراہٹ صاف سنائی دی۔

"بڑی شرم کی بات ہے۔۔۔" ڈیگوری نے سنجیدگی سے ونکی کے بے ہوش جسم کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "بارٹی کراؤچ کی گھریلو جن۔۔۔۔۔۔۔۔میری رائے میں تو۔۔۔۔۔۔۔۔"

"چھوڑو بھی ایموس۔۔۔" ویزلی صاحب نے دھیمی آواز میں کہا۔ "تم کہیں یہ تو نہیں سوچ رہے ہو کہ یہ کام اس گھریلو جن نے کیا ہے۔۔؟ موت کا نشان ایک جادوگر کا نشان ہے۔ اسے تشکیل دینے کیلئے چھڑی کی ضرورت ہوتی ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔۔!" ڈیگوری نے کہا۔ "لیکن اس گھریلو جن کے پاس چھڑی تھی۔"

"کیا۔۔۔؟" ویزلی صاحب اچھل پڑے۔

"یہ رہی۔۔۔ دیکھو۔۔۔!" ڈیگوری نے ایک چھڑی اُٹھا کر ویزلی صاحب کو دکھائی۔

"یہ اس کے ہاتھ میں تھی۔ اس لئے اس کا پہلا جرم تو یہی ہے کہ اس نے جادوئی چھڑی کے استعمال کے قانون والی شق کی دفعہ تین کو توڑا۔ جس کے مطابق کوئی غیر انسانی جاندار جادوئی چھڑی کو نہیں رکھ سکتا اور نہ ہی اسے جادوئی چھڑی استعمال کرنے کی اجازت ہے۔"

اسی وقت دھم کی آواز کے ساتھ لوڈو بیگ مین ویزلی صاحب کے پاس ہوا میں سے نمودار ہوئے۔ وہ تھوڑا ہانپ رہے تھے اور کسی قدر متجسس نظر آرہے تھے۔ وہ اپنا سر اُٹھا کر سبز دھند میں لپٹی ہوئی چمکتی کھوپڑی کو دیکھنے لگے۔

"موت کا نشان۔۔۔" وہ ہانپتے ہوئے بولے اور اپنے ساتھیوں کی طرف تفصیل جاننے کیلئے مڑتے وقت وہ ونکی کے بے ہوش جسم پر چڑھتے چڑھتے بچے۔ "یہ کس نے بنایا ہے۔۔؟ کیا تم لوگوں نے اسے پکڑ لیا۔۔۔؟ بارٹی۔۔۔ یہاں کیا ہو رہا ہے۔۔۔؟"

کراؤچ خالی ہاتھ لوٹ آئے تھے۔ ان کا چہرہ اب بھی کسی بھوت کی مانند سفید تھا۔ ان کے ہاتھ اور ان کی ٹوتھ برش جیسی مونچھیں۔۔۔ دونوں ہی کانپ رہے تھے۔

"تم کہاں تھے بارٹی۔۔۔؟" بیگ مین نے شکایتی انداز میں پوچھا۔ "تم میچ میں بھی نظر نہیں آئے۔۔؟ تمہاری گھریلو جن نے تمہاری نشست روکی ہوئی تھی۔۔۔ خدا خیر کرے۔۔" بیگ مین نے اسی وقت ونکی کو اپنے پیروں کے پاس زمین پر پڑے دیکھا۔ "اسے کیا ہوا۔۔۔؟"

"میں مصروف تھا۔ لوڈو۔۔!" کراؤچ نے کہا۔ جواب بھی اٹک اٹک کر بول رہے تھے اور ان کے ہونٹ مشکل سے ہل رہے تھے۔ "اور میری گھریلو جن کو بے ہوش کر دیا گیا ہے۔"

"بے ہوش کر دیا گیا ہے۔۔۔؟ تمہارا مطلب ہے کہ تم لوگوں نے اسے مل کر بے ہوش کر دیا۔۔؟ لیکن کیوں۔۔؟" بیگ مین الجھی ہوئی آواز میں بولے۔

اچانک بیگ مین کے دمکتے ہوئے گول چہرے پر ایسا تاثر پھیل گیا جیسے وہ سب کچھ سمجھ گئے ہوں۔ انہوں نے پہلے اوپر کھوپڑی کی طرف دیکھا اور پھر بے ہوش پڑی ونکی کو گھورا اور پھر ان کی نظریں گھوم کر کراؤچ کے چہرے پر آکر ٹھہر گئیں۔

"نہیں۔۔۔" وہ حیرانی سے بڑبڑائے۔ "ونکی موت کا نشان تشکیل نہیں دے سکتی۔۔۔؟ اسے اس کا طریقہ ہی معلوم نہیں ہو سکتا۔ سب سے پہلے تو اسے جادوئی چھڑی کی ضرورت پڑے گی۔"

"لیکن اس کے پاس جادوئی چھڑی تھی۔" ڈیگوری نے تنک کر کہا۔ "لوڈو! مجھے اس کے ہاتھ میں جادوئی چھڑی ملی ہے۔ کراؤچ۔۔۔! اگر آپ مناسب سمجھیں تو ہمیں یہ معلوم کر لینا چاہئے کہ آپ کی گھریلو جن اپنی صفائی میں کیا کہتی ہے۔۔۔؟"

کراؤچ نے ایسا کوئی اشارہ نہیں دیا جس سے پتہ چلتا کہ انہوں نے ڈیگوری کی بات سنی بھی ہے یا نہیں۔۔۔ بہرحال ڈیگوری نے ان کی خاموشی کو اجازت مان لیا۔ انہوں نے اپنی چھڑی اُٹھا کر ونکی کی طرف موڑی اور بولے۔ "ہوش بحال"

ونکی دھیرے سے ہلی۔ اس کی بڑی بڑی بھوری آنکھیں کھلیں اور اس نے کئی بار سٹپٹائے ہوئے انداز میں اپنی پلکیں جھپکائیں۔ خاموش جادوگروں کی نظروں کے سامنے وہ جھجکتے ہوئے دھیرے سے اُٹھ کر بیٹھ گئی۔ اس نے ڈیگوری کے پیروں کی جھلک دیکھی اور کانپتے ہوئے آہستگی سے آنکھیں اُٹھا کر ان کا چہرہ دیکھا۔ پھر اس نے اپنی نظروں کو آسمان کی طرف اُٹھا کر دیکھا۔ ہیری کو ونکی کی شیشے جیسی بڑی آنکھوں میں آسمان میں تیرتی ہوئی کھوپڑی کا عکس نظر آ رہا تھا۔ ونکی نے ایک آہ بھری۔ چاروں طرف گھبرا کر دیکھا اور پھر دہشت میں سسکیاں بھرنے لگی۔

"گھریلو جن۔۔۔!" ڈیگوری نے سخت لہجے میں پوچھا۔ "کیا تم جانتی ہو کہ میں کون ہوں۔۔۔؟ میں **محکمہ برائے جادوئی جاندار نظم و ضبط اور قاعدہ جات** کا رکن ہوں۔"

ونکی زمین پر آگے پیچھے ہلنے لگی۔ اس کی سانسیں تیزی سے کھڑکھڑا رہی تھیں۔۔۔ اس کی حرکتوں سے ہیری کو ڈوبی یاد آگیا۔ ڈوبی بھی مالک کے حکم کی خلاف ورزی کرتے وقت ایسی ہی حرکتیں کرتا تھا۔

"گھریلو جن۔۔۔! جیسا کہ تم دیکھ رہی ہو۔ یہاں کچھ دیر پہلے موت کا نشان تشکیل دیا گیا ہے۔" ڈیگوری نے کڑک آواز میں کہا۔ "اور اس کے کچھ لمحوں بعد ہی تم اس کے ٹھیک نیچے ملی۔ اس بارے میں تمہارا کیا کہنا ہے۔۔۔؟"

"میں۔۔۔ میں۔۔۔ میں یہ نہیں کر رہی جناب۔۔۔" ونکی ہانپتی ہوئے بولی۔ "میں نہیں جان رہی کہ یہ نشان کیسے بناتے ہیں جناب۔۔۔۔"

"تمہارے ہاتھ میں چھڑی بھی ملی ہے۔" ڈیگوری نے اس کے سامنے چھڑی لہراتے ہوئے غرا کر کہا۔

جیسے ہی چھڑی پر آسمان میں تیرتی ہوئی کھوپڑی کی سبز روشنی پڑی ۔ اسی وقت ہیری چھڑی کو دیکھ کر پہچان گیا۔

"ارے۔۔۔ یہ تو میری چھڑی ہے۔۔" وہ چونک کر جلدی سے بولا۔

وہاں کھڑے سبھی جادوگر گھور کر اسے دیکھنے لگے۔

"تم نے کیا کہا۔۔؟" ڈیگوری نے اس پر ترچھی نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔

"یہ تو میری چھڑی ہے۔" ہیری نے دوبارہ کہا۔ "مجھ سے کہیں گر گئی تھی۔۔۔"

"تم سے گر گئی تھی۔۔۔؟" ڈیگوری نے بے یقینی میں دہرایا۔ "کیا یہ اقبالِ جرم ہے۔۔؟ کہیں ایسا تو نہیں ہے کہ تم نے ہی موت کا نشان تشکیل دینے کے بعد اس چھڑی کو پھینک دیا ہو۔۔۔؟"

"ایموس۔۔۔! ذرا سوچو تو سہی۔۔۔! تم کس پر الزام لگا رہے ہو۔۔۔؟" ویزلی صاحب نے بہت غصے سے کہا۔ "کیا ہیری پوٹر۔۔۔ موت کا نشان تشکیل دے گا۔۔؟"

"اوہ۔۔ واقعی۔۔۔ ایسا نہیں ہو سکتا۔۔" ڈیگوری نے جلدی سے کہا۔ "معاف کرنا۔۔ میں ذرا جوش میں آگیا تھا۔۔۔"

"ویسے یہ چھڑی مجھ سے وہاں نہیں گری تھی۔۔۔" ہیری نے اپنا انگوٹھا کھوپڑی کے نیچے کے درختوں کی طرف ہلایا۔ "جنگل میں آتے ہی مجھے اس کے کھو جانے کا پتہ چل گیا تھا۔"

ڈیگوری نے دوبارہ ونکی کی طرف سختی سے دیکھا جوان کے پیروں کے پاس جھکی ہوئی تھی۔ پھر وہ غرا کر بولے۔ "گھریلو جن۔۔! تو تمہیں یہ چھڑی مل گئی۔۔؟ اور تم نے اسے اُٹھا کر تھوڑی مستی کرنے کا فیصلہ کیا۔۔۔ ہے نا۔۔؟"

"میں اس سے جادو نہیں کر رہی جناب۔۔۔" ونکی چیختے ہوئے بولی۔ اس کی چپٹی اور پھولی ناک کے دونوں طرف آنسو بہہ رہے تھے۔ "میں تو۔۔۔ میں تو۔۔۔ میں تو بس اسے اُٹھا رہی تھی جناب۔۔۔ میں موت کا نشان نہیں تشکیل دے رہی جناب۔۔۔ میں نہیں جان رہی کہ اسے کیسے بناتے ہیں۔۔۔"

"وہ ونکی نہیں تھی۔" اچانک ہرمائنی بولی۔ وہ وزارت کے اتنے سارے جادوگروں کے سامنے بولنے سے گھبرا رہی تھی لیکن اس کے چہرے پر فکرمندی کی جھلک تھی۔ "ونکی کی آواز پتلی اور لرزتی ہوئی ہے جبکہ جادوئی کلمہ بولنے والے کی آواز بھاری اور موٹی تھی۔" اس نے مدد کیلئے رون اور ہیری کی طرف دیکھا۔ "وہ ونکی جیسی آواز نہیں تھی۔۔۔ ہے نا۔۔؟"

"نہیں۔۔۔!" ہیری نے اپنا سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "وہ یقیناً گھریلو جن جیسی آواز نہیں لگ رہی تھی۔۔۔"

"ہاں۔۔۔! وہ تو کسی جادوگر جیسی مضبوط اور کڑک دار آواز تھی۔" رون نے کہا۔

"ہم جلدی ہی اس کا پتہ لگالیں گے۔" ڈیگوری اس بات سے متفق ہوئے بغیر بولے۔ "چھڑی کے آخری جادوئی کلمے کو جاننے کا بہت ہی آسان طریقہ ہے۔۔ گھریلو جن! کیا تم یہ بات جانتی ہو۔۔؟"

ونکی کانپ گئی اور اس نے انکار میں اپنا سر اتنی تیزی سے ہلایا کہ اس کے کان زور زور سے ہلنے لگے۔ ڈیگوری نے اپنی چھڑی نکال کر اس کی نوک ہیری کی چھڑی کی نوک پر رکھ دی۔

"سحر گونج ۔۔" ڈیگوری نے غراتے ہوئے کہا۔

ہیری کو ہرمائنی کی دہشت بھری آہ سنائی دی۔ جب سانپ کی زبان والی ایک دیو ہیکل کھوپڑی دونوں چھڑیوں کے ملنے کی جگہ سے نکلی۔ یہ آسمان میں تیرتی ہوئی دیو ہیکل کھوپڑی کی شبیہ تھی۔ ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ دھند بھرے دھوئیں سے بنا ہوا جادوئی کلمے کا بھوت ہو۔

"مٹ جاؤ" ڈیگوری نے چلا کر کہا اور دھوئیں والی کھوپڑی غائب ہو گئی۔

"تو۔۔؟" ڈیگوری فاتحانہ انداز میں ونکی کی طرف دیکھنے لگے۔ جو اب بری طرح کانپ رہی تھی۔

"میں یہ نہیں کر رہی۔۔۔" وہ چیخی اور اس کی آنکھیں دہشت میں گول گول گھومنے لگیں۔ "میں یہ نہیں کر رہی۔۔۔ مجھے یہ کرنا آ ہی نہیں رہا۔۔ میں ایک اچھی گھریلو جن ہوں۔ میں چھڑی کا استعمال نہیں کر رہی۔۔۔ مجھے یہ کرنا آ ہی نہیں رہا۔۔۔"

"گھریلو جن! تم رنگے ہاتھوں پکڑی گئی ہو۔" ڈیگوری غرائے۔ "جس چھڑی سے یہ جادوئی کلمہ پڑھا گیا ہے۔ وہ ہمیں تمہارے ہاتھوں میں ملی ہے۔"

"ایموس۔۔۔" ویزلی صاحب نے اونچی آواز میں کہا۔ "ذرا سوچو۔۔۔! بہت کم جادوگروں کو یہ جادوئی کلمہ معلوم ہے۔۔۔ دیکھو۔۔۔! ایک گھریلو جن اسے کیسے سیکھ سکتی ہے۔۔۔؟"

"شاید ایموس یہ ثابت کرنا چاہتا ہے۔" کراؤچ خشک لہجے میں بولے۔ ان کے ہر لفظ میں عجیب سی تلخی جھلک رہی تھی۔ "کہ میں اپنے ملازموں کو موت کے نشان تشکیل دینے کے جادوئی کلمے سکھاتا رہتا ہوں۔۔۔"

ایک دم گہری خاموشی چھا گئی۔

"کراؤچ۔۔۔!" ایموس ڈیگوری دہشت زدہ ہو کر منمنائے۔ "نہیں۔۔۔ بالکل نہیں۔۔!"

"آپ نے یہاں موجود۔۔۔ دو ایسے لوگوں پر الزام لگایا ہے جن کے اس نشان کو بنانے کے سب سے کم امکانات ہو سکتے ہیں۔۔۔" کراؤچ تیز لہجے میں بولے۔

"ہیری پوٹر اور مجھ پر۔۔۔۔ میرا خیال ہے کہ آپ اس لڑکے کی کہانی کو تو اچھی طرح جانتے ہی ہوں گے۔۔۔ایموس۔۔۔؟"

"ہاں۔۔۔ ہاں۔۔۔ کیوں نہیں۔۔۔؟ سبھی لوگ جانتے ہیں۔۔۔" ڈیگوری بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولے۔

"اور مجھے یقین ہے کہ آپ کو وہ بہت سے ثبوت بھی یاد ہی ہوں گے جو میں نے اپنی زندگی بھر کی ملازمت میں دیئے ہیں کہ میں شیطانی قوتوں اور ان کے استعمال کنندگان سے کتنی نفرت کرتا ہوں۔۔۔۔؟" کراؤچ نے کڑوے لہجے میں کہا۔ اب ایک بار پھر ان کی آنکھیں باہر نکل پڑی تھیں۔

"کراؤچ۔۔۔! میرے کہنے کا یہ مطلب ہرگز نہیں تھا کہ اس کا آپ سے کوئی تعلق ہے۔" ایموس ڈیگوری نے جھینپتے ہوئے کہا۔ ان کا چہرہ اب ان کی بھوری ڈاڑھی کے نیچے سرخ پڑ گیا تھا۔

"ڈیگوری۔۔! اگر آپ میری گھریلو جن پر الزام لگاتے ہیں تو اس کا مطلب یہی ہے کہ آپ مجھ پر براہ راست الزام لگا رہے ہیں۔" کراؤچ نے سخت لہجے میں کہا۔ "وہ موت کے نشان کو تشکیل دینے کا ہنر اور کہاں سے سیکھے گی۔۔۔؟"

"کہیں سے بھی۔۔۔"

"بالکل صحیح کہا ایموس۔۔۔!" ویزلی صاحب بولے۔

"وہ یہ چھڑی کہیں سے بھی اٹھا سکتی تھی۔۔۔ ونکی۔۔۔؟" انہوں نے مشفقانہ انداز میں گھریلو جن کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ مگر وہ اس طرح کانپ رہی تھی جیسے وہ بھی اس پر غصہ کر رہے ہوں۔ "تم نے ہیری کی چھڑی کہاں سے اٹھائی تھی۔۔۔؟"

ونکی اپنے تولئے کے کونے کو اتنی بری طرح سے مروڑ رہی تھی کہ وہ پھٹ گیا۔

"مجھے یہ چھڑی۔۔۔ یہ چھڑی وہاں مل رہی تھی جناب۔۔۔۔" اس نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "وہاں۔۔۔! درختوں کے بیچ میں۔۔۔"

"دیکھو ایموس۔۔۔" ویزلی صاحب نے پر سکون انداز میں کہا۔ "جس نے بھی یہ نشان تشکیل دیا ہے۔۔۔ وہ یہ کام کرنے کے فوراً بعد وہاں سے ظہور اڑان بھر گیا ہوگا۔ اور ہیری کی چھڑی جان بوجھ کر وہیں چھوڑ گیا ہوگا۔۔۔ اس نے بڑی ہوشیاری دکھاتے ہوئے اپنی چھڑی کا استعمال بالکل نہیں کیا۔ ہنگامے کی بھگدڑ میں ہیری کی گری ہوئی چھڑی اسے مل گئی اور اس نے اسے موت کے نشان کیلئے بھرپور استعمال کیا۔ اگر وہ یہ کام اپنی چھڑی سے کرتا تو یقیناً وزارت اپنی جادوئی تفتیش کے ذریعے اس تک پہنچ جاتی۔ یہ ونکی کی بدقسمتی تھی کہ وہ کچھ ہی لمحوں بعد وہاں پہنچ گئی اور چھڑی ہاتھ میں پکڑلی۔ اس طرح وہ مشکوک بن کر ہمارے سامنے آگئی۔"

"لیکن۔۔۔ تب تو وہ اصلی مجرم اس سے کچھ ہی قدم کے فاصلے پر موجود ہوگا۔" ڈیگوری نے الجھے ہوئے لہجے میں کہا۔ "گھریلو جن۔۔۔! کیا تم نے کسی کو وہاں دیکھا تھا۔۔۔؟"

ونکی پہلے سے بھی زیادہ بری طرح سے کانپنے لگی۔ اس کی بڑی بڑی آنکھیں ڈیگوری سے ہوتی ہوئی۔۔ لوڈو بیگ مین اور پھر کراؤچ کے چہرے کی طرف آکر ٹھہر گئیں۔

"میں کسی کو نہیں دیکھ رہی تھی جناب۔۔۔ میں کسی کو نہیں دیکھ رہی تھی۔۔۔ جناب۔۔" وہ تھوک نگلتے ہوئے بولی۔

"ایموس۔۔۔!" کراؤچ نے روکھے پن سے کہا۔ "میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ عمومی حالات میں تم پوچھ گچھ کیلئے ونکی کو اپنے شعبے میں لے جاتے۔ بہرحال میں تم سے یہ کہنا چاہتا ہوں کہ تم یہ کام مجھے کرنے دو۔"

ڈیگوری کے چہرے کے تاثرات دیکھ کر ایسا لگا کہ وہ اس فیصلے سے خاص خوش نہیں تھے۔ لیکن کراؤچ جیسی۔۔۔ وزارت کی بھاری بھرکم شخصیت کے سامنے وہ پر بھی نہیں مار سکتے تھے۔ لہٰذا انہوں نے خاموشی میں ہی عافیت سمجھی۔ کراؤچ آخر وزارت کے اہم شعبے کے سربراہ اور جادوئی دنیا کے اہم فرد تھے۔

"یقین رکھئیے۔ اسے سزا ضرور ملے گی۔" کراؤچ نے نہایت سرد لہجے میں کہا۔

"مم مم ما۔۔۔ ما۔۔ مالک۔۔۔" ونکی اٹھتی ہوئی گڑگڑائی۔ اس کی آنسو بھری آنکھیں کراؤچ سے رحم کی بھیک مانگتی ہوئی نظر آئیں۔ "مہر۔ مہر۔ مہربانی کریں۔۔۔"

کراؤچ نے اسے گھور کر دیکھا۔ ان کے چہرے کی شکنیں اب زیادہ گہری لگ رہی تھیں۔ ان کی غصیلی آنکھوں میں رحم و مہربانی کا دور دور تک نام و نشان نہیں تھا۔

"ونکی نے آج رات ایسی حرکت کی ہے جس کے بارے میں میں سوچ بھی نہیں سکتا۔" انہوں نے دھیرے سے کہا۔ "میں نے اس سے کہا تھا کہ وہ خیمے میں ہی رہے۔ میں نے اس سے کہا تھا کہ جب تک میں مسئلے سے نپٹ کر واپس نہ لوٹوں۔ تب تک وہ وہیں رہے گی لیکن میں دیکھ رہا ہوں کہ اس نے میرے حکم کی تعمیل نہیں کی۔ اس کا مطلب ہے کہ مجھے اس کو کپڑے دینے ہوں گے۔"

"نہیں مالک۔۔" ونکی زور سے چیخی اور کراؤچ کے قدموں پر لوٹنے لگی۔ "نہیں مالک۔۔۔ کپڑے نہیں۔ نہیں۔۔۔"

ہیری جانتا تھا کہ گھریلو جن کو آزاد کرنے کا ایک ہی طریقہ تھا اور وہ یہ تھا کہ اس کا مالک اسے پہننے کے لئے مکمل کپڑے تھما دے۔ یہ دیکھنا بہت دردناک تھا کہ ونکی کراؤچ کے پیروں میں پڑی سبک رہی تھی اور اپنے تولئے کو کس کر پکڑے ہوئے تھی۔

"وہ ہنگاموں سے بری طرح خوفزدہ تھی۔۔۔" ہرمائنی نے غصے سے کراؤچ کو گھورتے ہوئے کہا۔ "آپ کی گھریلو جن کو اونچائی پر ڈر لگتا ہے اور نقاب پوش جادوگر معصوم لوگوں کو ہوا میں اچھال رہے تھے۔ آپ اس بات کیلئے ونکی کو موردِ الزام نہیں ٹھہرا سکتے۔ کہ وہ وہاں سے بھاگ کیوں گئی۔۔۔"

کراؤچ ایک قدم پیچھے ہٹے اور گھریلو جن کی پہنچ سے خود کو دور کرلیا۔ وہ اسے اس طرح سے گھور رہے تھے جیسے وہ کوئی گندی اور میلی چیز ہو۔ جس کے چھونے سے ان کے چمکتے دمکتے جوتے گندے ہو جائیں گے۔

"اپنے مالک کے حکم کی تعمیل نہ کرنے والی گھریلو جن کیلئے میرے گھر میں کوئی جگہ نہیں ہے۔" انہوں نے ہرمائنی کی طرف دیکھتے ہوئے بے حد روکھے پن سے کہا۔ "ایسی گھریلو جن کیلئے میرے گھر میں کوئی جگہ نہیں ہے جو یہ بھول جائے کہ اس کے مالک کی خدمت کرنا اس پر فرض ہے۔ اور جسے یہ بھی یاد نہ رہے کہ اسے ایسا کوئی کام نہیں کرنا۔۔ جس سے اس کے مالک کے ناموس پر آنچ آئے۔

ونکی اب اتنی زور زور سے رونے لگی تھی کہ اس کی سسکیاں سبھی لوگوں کو سنائی دے رہی تھیں۔ بہت دردناک خاموشی چھا گئی تھی۔

"اچھا اگر کسی کو زحمت نہ ہو تو کیا میں اب اپنے بچوں کو اپنے ساتھ خیمے میں لے جاؤں۔" ویزلی صاحب نے خاموشی توڑتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا۔ "ایموس۔۔۔! یہ چھڑی

جتنا کچھ بتا سکتی تھی اتنا اس نے بتا دیا ہے۔ اب کیا ہیری کو۔۔ اسکی چھڑی واپس مل سکتی ہے۔۔۔؟"

ڈیگوری نے ہیری کو اس کی چھڑی لوٹا دی۔ جسے ہیری نے فوراً اپنی جیب میں رکھ لیا۔

"چلو۔۔۔" ویزلی صاحب نے دھیمی آواز میں کہا۔ مگر ایسا لگا کہ ہرمائنی وہاں سے بالکل بھی نہیں ہلنا چاہتی تھی۔ اس کی نظریں سسکیاں بھرتی ہوئی گھریلو جن ونکی پر جمی ہوئی تھیں۔ ویزلی صاحب حالات کی نزاکت کو دیکھتے ہوئے دوبارہ بلند آواز میں بولے۔ "ہرمائنی۔۔۔" ہرمائنی مڑی اور ہیری اور رون کے پیچھے پیچھے چلنے لگی۔ جب وہ لوگ اس جگہ سے کچھ دور نکل آئے تو ہرمائنی نے ویزلی صاحب سے پوچھا۔ "ونکی کا کیا ہوگا۔۔۔؟"

"کچھ کہہ نہیں سکتا۔۔۔" ویزلی صاحب نے نرمی سے کہا۔

"وہ لوگ اس کے ساتھ کتنا برا سلوک کر رہے تھے۔" ہرمائنی غصے سے غراتی ہوئی بولی۔ "ڈیگوری ہر بار اسے گھریلو جن کہہ کر اس کی تذلیل کر رہے تھے۔۔۔ اور کراؤچ۔۔! وہ اچھی طرح جانتے تھے کہ یہ کام اس نے نہیں کیا ہے۔ پھر بھی انہوں نے اسے اپنے گھر سے نکال دیا۔ انہیں اس بات کی ذرا بھی پرواہ نہیں تھی کہ وہ کتنی بری طرح سے ڈری اور گھبرائی ہوئی ہے۔۔ وہ تو اس کے ساتھ اس طرح کا برتاؤ کر رہے تھے جیسے وہ انسان ہی نہ ہو۔۔۔"

"ویسے۔ وہ انسان ہے بھی نہیں۔۔۔" رون نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

ہرمائنی طیش میں آکر رون کی طرف مڑی۔

"اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ اس کے دل میں جذبات نہیں ہیں رون۔۔۔! یہ تو بہت ہی برا سلوک ہوا۔۔"

"ہرمائنی۔۔۔! میں تمہاری باتوں سے متفق ہوں۔" ویزلی صاحب نے اسے آگے کی طرف چلنے کا اشارہ کرتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا۔ "لیکن یہ وقت ۔۔۔ کسی بھی گھریلو جن کے حقوق کے بارے میں بحث کرنے کا بالکل نہیں۔ میں جلد سے جلد تم لوگوں کو لے کر اپنے خیموں تک پہنچنے کیلئے فکرمند ہوں۔ باقی لوگ کہاں گئے۔۔۔؟"

"وہ اندھیرے میں ہم سے بچھڑ گئے تھے۔۔۔" رون نے کہا۔ "ابو۔۔۔! سب لوگ اس کھوپڑی کے نشان کی وجہ سے پریشان کیوں ہو گئے ہیں۔۔۔؟"

"میں تمہارے ہر سوال کا جواب خیمے میں پہنچنے کے بعد ہی دوں گا۔" ویزلی صاحب نے تناؤ بھرے لہجے میں کہا۔

لیکن جنگل کے کنارے پہنچ کر انہیں رُکنا پڑا۔

وہاں ڈرے سہمے جادوگروں اور جادوگرنیوں کی ایک بہت بڑی بھیڑ موجود تھی۔۔۔ جب انہوں نے ویزلی صاحب کو جنگل میں سے نکل کر اپنی طرف بڑھتے ہوئے دیکھا تو ان میں سے کئی آگے



بڑھ کر طرح طرح کے سوال پوچھنے لگے۔

"وہاں کیا ہو رہا ہے۔۔۔؟"

"موت کا نشان کس نے بنایا ہے۔۔۔؟"

"آرتھر کیا وہ پکڑا گیا۔۔۔؟ کہیں یہ کام تم-جانتے-ہو-کون نے تو نہیں کیا۔۔۔؟"

"ظاہر ہے کہ یہ اس کا کام نہیں تھا۔۔۔" ویزلی صاحب نے بلند آواز میں آگاہ کرتے ہوئے کہا۔ "ہم نہیں جانتے ہیں کہ یہ نشان کس نے تشکیل دیا ہے۔۔۔؟ ایسا لگتا ہے کہ وہ اس کام کے کرتے ہی ظہور اڑان بھرنے میں کامیاب ہو گئے۔۔۔ معاف کیجئے۔۔۔ مجھے اپنے خیمے میں جانا ہے۔"

وہ ہیری۔ رون اور ہرمائنی کو لے کر ہجوم کے بیچ میں سے بمشکل راستہ بناتے ہوئے خیمہ بستی تک آنے میں کامیاب ہو گئے۔ وہاں پر گہرا سکون چھایا ہوا تھا۔ نقاب پوش جادوگروں کا دور دور تک نام و نشان نہیں تھا۔ حالانکہ کئی جلے ہوئے خیموں میں سے اب بھی دھواں اُٹھ رہا تھا۔

جب وہ اپنے خیمے کے قریب پہنچے تو لڑکوں والے خیمے میں سے چارلی نے سر باہر نکال کر دیکھا۔ شاید اس نے آنے کی آہٹیں سن لی تھیں۔

"ابو۔۔۔! کیا ہو رہا ہے۔۔۔؟ فریڈ۔ جارج اور جینی تو صحیح سلامت لوٹ آئے ہیں باقی لوگ۔۔۔"

"باقی سب میرے ساتھ ہیں۔" ویزلی صاحب نے جھک کر خیمے کے اندر داخل ہوتے ہوئے کہا۔

ہیری رون اور ہرمائنی بھی ان کے پیچھے پیچھے اندر چلے آئے۔

بل باورچی خانے کی میز کے پاس بیٹھا تھا۔ اس کے ہاتھ سے کافی خون بہہ رہا تھا اور اس نے اس پر ایک چادر لپیٹ رکھی تھی۔ چارلی کی قمیض بری طرح پھٹی ہوئی تھی اور پرسی کی ناک لہولہان تھی۔ فریڈ۔ جارج اور جینی زخمی تو نہیں تھے۔ لیکن دہشت کے صدمے میں ضرور تھے۔

"آپ نے اسے پکڑ لیا ابو۔۔۔؟" بل نے بے تابی سے پوچھا۔ "اس آدمی کو۔۔۔ جس نے موت کا نشان بنایا تھا۔۔۔؟"

"نہیں۔۔۔!" ویزلی صاحب نے کہا۔ "ہمیں وہاں پر بارٹی کراؤچ کی گھریلو جن ونکی ملی۔ جس کے ہاتھ میں ہیری کی چھڑی تھی۔ لیکن ہمیں یہ پتہ نہیں چل پایا کہ نشان کس نے تشکیل دیا تھا۔۔۔؟"

"کیا۔۔۔؟" بل حیرت سے چیخا۔ پرسی بھی یہ سن کر سناٹے میں آگیا تھا۔

"ہیری کی چھڑی۔۔۔؟" فریڈ نے عجیب الجھے ہوئے انداز میں پوچھا۔

"کراؤچ صاحب کی گھریلو جن۔۔۔؟" پرسی نے دہشت بھرے انداز میں کہا۔

ہیری۔ رون اور ہرمائنی کی مدد سے ویزلی صاحب نے سب کو بتایا کہ جنگل میں کیا ہوا تھا۔۔۔؟ پورا واقعہ سن کر پرسی طیش میں آگیا۔

"کراؤچ صاحب نے ایسی گھریلو جن کو گھر سے نکال کر بالکل صحیح فیصلہ کیا ہے۔" وہ بولا۔

"انہوں نے اسے صاف حکم دیا تھا کہ وہ خیمے میں ہی رہے۔ اس کے باوجود وہ وہاں سے بھاگ کھڑی ہوئی۔ پوری وزارت کے سامنے انہیں شرمندہ



کرکے رکھ دیا۔ اگر **محکمہ برائے جادوئی جاندار نظم و ضبط اور قاعدہ جات** ونکی کو پوچھ گچھ کیلئے ساتھ لے جاتا تو کراؤچ صاحب کی تو ناک ہی کٹ جاتی۔۔۔"

"ونکی نے کچھ نہیں کیا۔۔۔ وہ تو صرف غلط وقت پر غلط جگہ پر پہنچ گئی تھی۔" ہرمائنی نے پرسی کو غصے سے ڈانٹتے ہوئے کہا۔ ہرمائنی کا غصہ دیکھ کر پرسی بھونچکارہ گیا۔ ہرمائنی اور اس کی خوب چھنتی تھی ۔کم از کم باقی سب لوگوں کی بہ نسبت ان دونوں میں کافی مفاہمت تھی۔

"ہرمائنی۔۔۔!" پرسی نے خود کو سنبھالتے ہوئے غصیلے لہجے میں کہا۔ "کراؤچ صاحب جیسے اونچے عہدیدار۔۔۔ جو کہ وزارت کی معزز نشست سنبھالے ہوئے ہیں۔ ایسی گھریلو جن کو برداشت نہیں کر سکتے جو پاگلوں کی طرح چھڑی اُٹھا کر ڈولتی پھرے۔۔۔"

"وہ پاگلوں کی طرح ڈول نہیں رہی تھی۔" ہرمائنی نے بے قابو ہوتے ہوئے کہا۔ "اس نے بس چھڑی زمین سے اُٹھالی تھی۔"

"دیکھو۔۔۔! کیا کوئی یہ بتا سکتا ہے کہ وہ کھوپڑی جیسی چیز آخر تھی کیا۔۔۔؟" رون نے الجھے ہوئے لہجے میں پوچھا۔ "وہ کسی کا کوئی نقصان تو نہیں کر رہی تھی۔۔۔ آخر اس میں اتنی خاص کیا بات ہے۔۔۔؟"

"رون۔۔۔! میں نے تمہیں بتایا تھا نا۔۔۔؟ وہ کھوپڑی **تم۔جانتے۔ہو۔کون** کی علامت ہے۔" ہرمائنی نے اس کی طرف سر گھما کر کسی اور کے بولنے سے پہلے کہا۔ "میں نے **شیطانی جادو عروج و زوال کی تاریخ** نامی کتاب میں اس کے بارے میں پڑھا ہے۔"

"اور یہ پچھلے تیرہ سال سے کبھی نظر نہیں آیا۔۔۔" ویزلی صاحب نے دھیرے سے کہا۔ "ظاہر ہے کہ اسے دیکھ کر لوگ بری طرح خوفزدہ ہو گئے۔۔۔ انہیں ایسا لگا ہوگا کہ جیسے **تم۔جانتے۔ہو۔کون** دوبارہ لوٹ آیا ہے۔"

"میں سمجھ نہیں پایا۔۔۔" رون نے بھنوئیں چڑھاتے ہوئے کہا۔ "میرا مطلب ہے کہ ۔۔۔ وہ آسمان میں صرف ایک علامت ہی تو ہے۔۔۔"

"رون۔۔۔ ***تم۔جانتے۔ہو۔کون*** اور اس کے وفادار چیلے جب بھی کسی کو مارتے تھے تو آسمان میں موت کا نشان چھوڑ جاتے تھے۔" ویزلی صاحب نے بتایا۔ " اس سے کتنی دہشت پھیلتی تھی۔۔ اس کا تمہیں ذرا اندازہ نہیں ہو سکتا۔ تم ابھی بہت چھوٹے ہو۔ ذرا تصور کرو کہ گھر لوٹنے پر تمہیں اپنے گھر کے عین اوپر موت کا نشان نظر آئے اور تم یہ سمجھ جاؤ کہ تمہیں اندر کیا نظر آنے والا ہے۔۔۔" ویزلی صاحب کی آواز کانپ گئی۔ "سب جادوگروں کا سب سے بدترین ڈر۔۔۔ سب سے بڑا ڈر۔۔۔"

ایک لمحے کیلئے گہری خاموشی چھا گئی۔

پھر بل نے اپنے ہاتھ سے چادر ہٹا کر اپنا زخم دیکھا اور بولا۔ "وہ نشان چاہے جس نے بھی بنایا ہو۔ آج رات کو تو اس سے کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ مردار خوروں نے جیسے ہی اسے دیکھا وہ گھبرا کر فوراً بھاگ نکلے۔ ہم ان میں سے کسی کا بھی نقاب ہٹا کر اس کا چہرہ نہیں دیکھ پائے۔ اس سے پہلے ہی وہ سب ظہور اڑان بھر چکے تھے۔ ہم نے رابرٹس اور ان کے بیوی بچوں کو زمین پر گرنے سے پہلے ہی سنبھال لیا۔ اب ان کی یادداشت کا مکمل جائزہ لیا جا رہا ہے اور اس میں سے وہ سب کچھ مٹا دیا جائے گا جو انہیں یاد نہیں رہنا چاہئے۔"

"مردار خور۔۔۔؟" ہیری نے کچھ نہ سمجھتے ہوئے پوچھا۔ "یہ مردار خور کیا ہوتے ہیں۔۔۔؟"

"***تم۔جانتے۔ہو۔کون*** کے وفادار اور پکے چیلے خود کو اسی علامتی نام سے پکارتے ہیں۔" بل نے کہا۔ "مجھے لگتا ہے کہ آج رات ہم نے اس کے بچے کچھے چیلوں کو دیکھا تھا جو ازکبان جانے سے بچنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔"

"ہم یہ ثابت نہیں کر سکتے ہیں کہ وہ واقعی مردار خور تھے بل۔" ویزلی صاحب نے مایوسی بھرے لہجے میں کہا۔ "حالانکہ۔۔۔ہوں گے تو وہی۔۔۔۔"

"ہاں مجھے یقین ہے کہ وہ نقاب پوش یقیناً مردار خور ہی تھے۔" رون نے اچانک کہا۔ "ابو۔۔۔! ہمیں جنگل میں ڈریکو میلفوائے ملا تھا اور اس نے ہمیں ایک طرح سے یہ اشارہ دیا تھا کہ اس کے ابو بھی انہی نقاب پوشوں میں سے ایک ہیں۔۔۔ اور ہم سبھی جانتے ہیں کہ میلفوائے **تم۔جانتے۔ہو۔کون** کا پکا چمچہ تھا۔"

"لیکن والڈیمورٹ کے چیلے یہاں کرنا کیا چاہتے تھے۔۔۔؟" ہیری نے اپنی الجھن کو سلجھانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ لیکن اسی وقت سب کے منہ سے آہ نکل گئی۔ جادوئی دنیا کے زیادہ تر جادوگر لوگوں کی طرح ویزلی گھرانا بھی والڈیمورٹ کا نام لینے سے گریز کرتا تھا۔ ہیری نے جلدی سے "معاف کیجئے۔۔۔" کہہ کر اپنا سوال دہرایا۔ "**تم۔جانتے۔ہو۔کون** کے وفادار چیلے آخر کیا ثابت کرنا چاہتے تھے۔۔ جو وہ ماگلوؤں کو اس طرح ہوا میں اچھال کر تماشہ برپا کئے ہوئے تھے۔ میرا مطلب ہے کہ اس سے انہیں کیا فائدہ ہوا۔۔۔؟"

"فائدہ۔۔۔؟" ویزلی صاحب نے کھلی ہنسی ہنستے ہوئے کہا۔ "ہیری۔۔! اس میں انہیں مزہ آرہا تھا۔ جب **تم۔جانتے۔ہو۔کون** بے حد طاقتور تھا تو ماگلوؤں کی آدھی سے زیادہ ہلاکتیں تو محض دل بہلانے کیلئے ہی کی جاتی تھیں۔ مجھے لگتا ہے کہ آج رات انہوں نے زیادہ نشہ آور مشروب پی لئے ہوں گے اور وہ ہم لوگوں کو یہ یاد دلانے کی کوشش کر رہے ہوں گے کہ ان میں سے کتنے لوگ ابھی بھی آزاد گھوم پھر رہے ہیں۔ انہوں نے ایک بار پھر اپنا چھوٹا سا نمونہ پیش کیا ہے کہ وہ کبھی بھی از سر نو یکجا ہو سکتے ہیں۔"

"اگر وہ مردار خور ہی تھے تو وہ موت کے نشان کو دیکھتے ہی کیوں بھاگ نکلے۔۔۔؟ انہیں تو اسے دیکھ کر خوش ہونا چاہئے تھا۔" رون نے پوچھا۔

"اپنے دماغ کا استعمال کرنا سیکھو رون۔۔!" بل جھنجلا کر بولا۔ "اگر وہ واقعی مردار خور ہی تھے تو **تم۔جانتے۔ہو۔کون** کے زوال کے بعد انہوں نے ازکبان سے باہر رہنے کیلئے بہت کوشش کی ہوگی۔ انہوں نے اس ضمن میں طرح طرح کے جھوٹ بولے ہوں گے کہ شیطانی شہنشاہ نے انہیں لوگوں کو مارنے اور ستانے کیلئے مجبور کر دیا تھا۔ میرا خیال ہے کہ انہیں اس کی واپسی کے بارے میں جان کر باقی جادوگروں سے زیادہ ڈر لگا ہوگا۔ جب تم۔جانتے۔ہو۔کون کی شیطانی قوتیں بھسم ہوگئی تھیں تو انہوں نے اپنا دامن بچاتے ہوئے صاف کہہ دیا تھا کہ ان کا اس کے ساتھ کسی قسم کا واسطہ نہیں ہے اور پھر وہ اپنی من چاہی زندگی کے مزے لوٹنے لگے۔۔۔ مجھے نہیں لگتا کہ **تم۔جانتے۔ہو۔کون** ان کے رویئے کو کبھی معاف کر پائے گا۔"

"تو۔۔۔ جس نے بھی وہ شیطانی علامت بنائی تھی۔۔۔ وہ مردار خوروں کے حوصلوں کو بڑھانا چاہتا تھا یا پھر۔۔۔ انہیں ڈرا کر بھگانا چاہتا تھا۔۔۔؟" ہرمائنی نے کہا۔

"ہرمائنی۔۔۔! اس بات کا تو صرف اندازہ ہی لگایا جاسکتا ہے۔" ویزلی صاحب نے سوچتے ہوئے کہا۔ "لیکن میں تمہیں یہ بتا دوں۔۔۔ صرف مردار خوروں کو ہی موت کا نشان تشکیل دینے کا ہنر آتا ہے۔۔۔ جس نے بھی اسے آسمان پر چڑھایا ہوگا۔۔۔ وہ یقیناً پہلے مردار خور رہا ہوگا۔ بھلے ہی اب وہ مردار خور نہ ہو۔۔۔ سنو اب کافی رات ہو چکی ہے۔ اگر تمہاری امی کو ان حادثات کی خبر ہوگئی ہوگی تو وہ بے حد پریشان ہوں گی۔ ہم کچھ گھنٹے سو لیتے ہیں پھر ہم یہاں سے باہر نکلنے کیلئے صبح جلد ہی منتقل کنجی پکڑ لیں گے۔"

ہیری دوبارہ اپنے بستر پر لیٹ گیا۔ اس کا سر چکرا رہا تھا۔ وہ جانتا تھا کہ اسے تھکن سے چور ہونا چاہئے۔ رات کے تین بج رہے تھے لیکن وہ پوری طرح جاگا اور الجھا ہوا تھا۔ تین دن پہلے۔۔۔ حالانکہ اب یہ بات بہت پرانی لگ رہی تھی۔ وہ اپنے ماتھے کے نشان میں ہونے والے درد کی وجہ سے جاگ گیا تھا اور آج رات کو تیرہ سالوں میں پہلی بار لارڈ والڈیمورٹ کا خاص نشان آسمان پر دکھائی دیا تھا۔ ان سب باتوں کا آخر کیا مطلب تھا۔۔۔؟

اس نے اپنے اس خط کے بارے میں سوچا جو اس نے پریوٹ ڈرائیو سے آنے سے قبل سیر ئیس بلیک کو لکھا تھا۔ کیا وہ سیر ئیس بلیک کو مل چکا ہو گا۔۔۔؟ وہ جواب کب دے گا۔۔۔؟ ہیری نے لیٹ کر چھت کی طرف دیکھا لیکن اب جادوئی اڑن جھاڑو پر اُڑان کا کوئی تخیل اسے سلانے کیلئے موجود نہیں تھا۔ بہت دیر بعد جب خیمے میں چارلی کے خراٹوں کا شور گونجنے لگا تو آخر کار ہیری کی بھی آنکھ لگ گئی۔۔۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## دسواں باب



## وزارتِ جادوگری میں افراتفری

وہ صرف کچھ ہی گھنٹے سو پائے تھے کہ ویزلی صاحب نے انہیں دوبارہ جگادیا۔ جب وہ سب کپڑے پہن کر باہر نکلے تو ویزلی صاحب نے جادو کے ذریعے خیموں کو سمیٹ لیا۔ پھر وہ سب فٹافٹ خیمہ بستی سے نکل کر روانہ ہوگئے۔ راستے میں انہوں نے رابرٹس صاحب کو ان کی جھونپڑی کے پاس کھڑے دیکھا۔ ان کے چہرے پر عجیب۔ گم صم اور ہونق جذبات جھلک رہے تھے۔ انہوں نے ویزلی صاحب کو دیکھ کر 'کرسمس کی خوشیاں مبارک ہو' کہہ کر ہاتھ ہلایا۔ حالانکہ کرسمس تو ابھی بہت دور تھی۔

"وہ ٹھیک ہوجائیں گے۔" ویزلی صاحب نے سنسان ویرانے میں چڑھائی چڑھتے ہوئے کہا۔ "جب کسی کی یادداشت مٹائی جاتی ہے تو کبھی کبھار اس کا ذہنی توازن کچھ عرصے کیلئے بگڑ جاتا ہے۔۔۔ اور رابرٹس کے دماغ سے بڑا بھیانک اور سنگین حادثہ مٹایا گیا ہے۔۔۔"

جب وہ اس جگہ کے پاس پہنچے جہاں منتقل کنجیاں رکھی گئی تھیں۔ تو انہیں بے ہنگم شور

سنائی دیا۔ انہوں نے دیکھا کہ بڑی تعداد میں جادوگر اور جادوگرنیاں منتقل کنجیوں کے چوکیدار باسل کو گھیرے کھڑے تھے۔ تمام لوگ جلد سے جلد اس منحوس خیمہ بستی سے دور جانا چاہتے تھے۔ ویزلی صاحب نے عجلت میں باسل سے بات کی اور پھر وہ قطار میں کھڑے ہوگئے۔ سورج کے طلوع ہونے سے پہلے ہی وہ ربر کا ایک پرانا ٹائر لے کر واپس اسٹوٹس ہیڈ پہاڑی تک پہنچنے میں کامیاب ہوگئے۔۔ صبح کے لطیف اجالے میں وہ لوگ آوٹری سینٹ کیچ پول چرچ سے ہوتے ہوئے گھر کی طرف جاتی ہوئی بھیگی پگڈنڈی پر چلنے لگے۔ ان کے درمیان زیادہ گفتگو نہیں ہوئی کیونکہ وہ بہت تھکے ہوئے تھے اور اس وقت انہیں بات چیت سے زیادہ صبح کے ناشتے کی فکر لاحق تھی۔ جب وہ گلی کے موڑ پر مڑے اور '**برو**' آنکھوں کے سامنے نظر آنے لگا تو گلی میں کسی کے چلا کر بولنے کی آواز گونج اٹھی۔

"اوہ شکر ہے۔۔۔ خدایا شکر ہے۔۔۔۔"

بیگم ویزلی جو اپنے باغیچے میں ان کے انتظار میں ہلکان کھڑی تھیں۔ بھاگتی ہوئی ان کے پاس پہنچیں۔ انہوں نے ابھی تک خواب گاہ والی چپلیں پہنی ہوئی تھیں۔ ان کا چہرہ زرد ہو رہا تھا اور وہ سخت کرب میں مبتلا نظر آ رہی تھیں۔ ان کے ہاتھوں میں '**روزنامہ جادوگر**' کا تازہ اخبار دبا ہوا تھا۔

"اوہ آرتھر۔۔۔ مجھے بہت۔۔۔ بہت پریشانی ہو رہی تھی۔۔۔"

وہ دوڑ کر ویزلی صاحب کی باہنوں میں سما گئیں۔ روزنامہ جادوگران کے خوف سے بے جان پڑے ہاتھوں سے نکل کر زمین پر جا گرا۔ ویزلی صاحب نے انہیں سنبھالا اور تسلی دینے کی کوشش کی۔ ہیری کی نظریں گھومتی ہوئی اخبار کی شہ سرخی پر جا پہنچیں۔ '**کوئیڈچ عالمی کپ میں دہشت کا راج**' نیچے درختوں کے اوپر منڈلاتے ہوئے موت کے نشان کی ایک بڑی سیاہ و سفید تصویر تھی۔

"تم سب خیریت سے ہو۔" بیگم ویزلی نے خود کو سنبھالتے ہوئے ویزلی صاحب کو چھوڑ دیا اور پھر دوسروں کی طرف اپنی سرخ آنکھوں سے دیکھا۔ "تم سب زندہ ہو۔۔ اوہ میرے بچو۔۔۔۔!" سب کو یہ دیکھ کر حیرانی ہوئی کہ انہوں نے فریڈ اور جارج کو پکڑ کر اس قدر زور سے گلے لگایا کہ ان کے سر آپس میں ٹکرا گئے۔

"اوہ امی۔۔۔! آپ تو ہمارا گلا ہی دبا رہی ہیں۔"

"جب تم لوگ گئے تھے تو میں تم پر چیخی چلائی تھی۔" بیگم ویزلی نے سسکیاں لیتے ہوئے کہا۔ "میں بس اسی بارے میں سوچ رہی تھی۔ اگر **تم۔جانتے۔ہو۔کون** تمہاری جان لے لیتا۔۔ تو میں نے تم سے آخری بات یہ کہی ہوتی کہ تمہیں **ع۔ج۔م** میں اچھے نمبر نہیں ملے ہیں۔۔۔؟؟ اوہ فریڈ۔۔۔ جارج۔۔۔"

"خود کو سنبھالو مولی۔۔۔ ہم سب بالکل خیریت سے ہیں۔۔۔!" ویزلی صاحب نے انہیں تسلی دیتے ہوئے کہا۔ انہوں نے جڑواں بھائیوں کو ان کی بانہوں کے حصار سے الگ کیا اور اپنی بیوی کو سہارا دیتے ہوئے گھر کی طرف بڑھے۔ انہوں نے گردن گھما کر دھیمی آواز میں کہا۔ "بل۔۔۔! اخبار اُٹھا لو۔ میں دیکھنا چاہتا ہوں کہ اس میں کیا لکھا گیا ہے۔۔۔؟"

جب وہ سب چھوٹے سے باورچی خانے میں بیٹھ گئے اور ہرمائنی نے بیگم ویزلی کو کڑک چائے بنا کر تھمائی۔۔ جس میں ویزلی صاحب نے زور دے کر آگڈین کی پرانی شعلہ شراب کا تڑکا لگوا دیا تھا۔۔ بل نے اپنے ابو کی طرف اخبار بڑھایا۔

ویزلی صاحب اپنی عینک درست کرتے ہوئے اخبار کا پہلا صفحہ پڑھنے لگے۔ پرسی بھی ان کے عقب میں کھڑا پورے دھیان سے اخبار میں جھانک رہا تھا۔

"میں جانتا تھا۔۔۔" ویزلی صاحب نے بھاری آواز میں کہا۔ "وزارت کی مجرمانہ غفلت۔۔۔ اصل مجرم فرار ہے۔۔۔ حفاظت کا ناقص انتظام۔۔۔ شیطانی جادوگروں کا حملہ۔۔۔ ملک بھر کیلئے شرمناک حادثہ۔۔۔ اسے لکھا کس نے ہے؟ اوہ۔۔۔ ظاہر ہے۔۔۔ 'ریٹا اسکیٹر' "

"یہ عورت تو وزارتِ جادوگری کے پیچھے ہاتھ دھو کر پڑ گئی ہے۔" پرسی نے غصے سے کہا۔ "پچھلے ہفتے ہی وہ کہہ رہی تھی کہ ہم کڑھائیوں کے تلوں کی موٹائی کے بارے میں بحث کر کے محض اپنا وقت برباد کر رہے ہیں۔ جبکہ ہمیں انسانی خون پینے والی بلاؤں کے صفایا سے متعلق منصوبہ بندی کرنی چاہئے۔ حالانکہ **رہنما اصول برائے غیر جادوگرآدھے انسان دیکھ بھال** نامی قانون کی کتاب کے بارہویں پیرائے میں بالکل واضح لکھا ہوا ہے کہ۔۔۔۔"

"پرسی۔۔۔! ہم پر ترس کھاؤ۔۔۔" بل نے جمائی لیتے ہوئے کہا۔ "براہ کرم اپنا منہ بند رکھو۔"

"اس میں تو میرا بھی ذکر ہے۔" ویزلی صاحب نے چونکتے ہوئے کہا۔ عینک کے عدسوں کے پیچھے ان کی آنکھیں اور چوڑی ہو گئی تھیں۔ وہ روزنامہ جادوگر کے نچلے حصے میں موجود ایک خبر کو پڑھ رہے تھے۔

"کہاں۔۔۔؟" بیگم ویزلی اپنی شراب ملی چائے کی چسکیاں لیتے ہوئے بولیں۔ "اگر میں نے تمہارا نام دیکھا ہوتا تو مجھے یہ تو پتہ چل جاتا کہ تم زندہ ہو۔۔۔"

"میرا نام لے کر ذکر نہیں کیا۔۔۔۔" ویزلی صاحب نے کہا۔ "سنو۔۔۔!"

"دہشت میں کانپتے ہوئے جو جادوگر اور جادوگرنیاں جنگل کے کنارے پر سانسیں روکے کھڑے ہوکر وزارت کے کسی ذمہ دارانہ اعلان کے بے چینی سے منتظر تھے انہیں مایوسی کے سوا کچھ نہیں سننے کو ملا۔ وزارت کا ایک ملازم جادوگر۔ موت کےنشان کے نمودار ہونے کے ٹھیک پندرہ منٹ بعد جنگل سے باہر آیا اور اس نے یہ دکھاوا کیا کہ اس حادثے میں نہ تو کوئی زخمی ہوا ہے اور نہ ہی کوئی پکڑا گیا۔ اس نے اس کے

علاوہ اور کسی طرح کی معلومات فراہم کرنے سے صاف انکار کیا۔ ہمیں اب یہ دیکھنا ہے کہ اس سرکاری ملازم کا یہ دعویٰ ان افواہوں کے خاتمے میں کتنا کامیاب ثابت ہو گا جن کے مطابق ایک گھنٹے کے بعد ہی جنگل میں سے کئی لاشیں پراسرار طریقے سے ہٹائی گئی ہیں۔"

"اُف خدایا۔۔۔" ویزلی صاحب نے کوفت کے عالم میں کہا اور اخبار پرسی کو تھما دیا۔

"جب کوئی زخمی ہی نہیں ہوا تھا تو میں اور کیا کہتا۔اس طرح کی افواہیں ہر طرف پھیلی ہوئی ہیں کہ ایک گھنٹے بعد جنگل میں سے کئی لاشیں ہٹائی گئی ہیں۔۔۔اب اس نے یہ چھاپ ہی دیا ہے تو افواہیں تو واقعی پھیلنا شروع ہو گئی ہوں گی۔۔۔"

انہوں نے ایک گہرا سانس بھرتے ہوئے کہا۔"مولی۔۔۔! مجھے دفتر جانا ہو گا۔۔۔ ہمیں اس معاملے کو سنبھالنا ہی پڑے گا۔"

"میں بھی آپ کے ساتھ چلتا ہوں ابو۔۔۔!" پرسی نے ان کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "کراؤچ صاحب کو مدد کی ضرورت ہو گی اور میں کڑھائیوں کے متعلق تیار کی گئی اپنی رپورٹ انہیں خود دینا چاہتا ہوں۔"

اگلے ہی لمحے پرسی تیز تیز قدم اُٹھاتا ہوا باورچی خانے سے باہر نکل گیا۔ بیگم ویزلی بہت پریشان لگنے لگیں۔۔۔

"آرتھر۔۔۔! تم چھٹیوں پر ہو۔اس حادثے کا تمہارے شعبے سے کوئی لینا دینا نہیں ہے۔ یقینی طور پر وہ لوگ تمہاری مدد کے بغیر بھی اس سارے معاملے کو سنبھال سکتے ہیں۔"

"مجھے جانا ہی پڑے گا مولی۔۔۔!" ویزلی صاحب نے سمجھانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "میری وجہ سے مسئلہ اور بگڑ گیا ہے۔ میں کپڑے بدل کر دفتر جانے کی تیاری کرتا ہوں۔"

"ویزلی آنٹی۔۔۔" ہیری اچانک خود کو سوال پوچھنے سے نہیں روک پایا۔ "کیا ہیڈوگ میرے لئے کوئی خط لائی تھی۔۔۔؟"

"ہیڈوگ۔۔۔؟" بیگم ویزلی نے بے دھیانی سے کہا۔ "نہیں۔۔۔ نہیں! وہ کوئی خط نہیں لائی۔"

رون اور ہرمائنی نے ہیری کو تعجب سے دیکھا۔ ان دونوں کی سوالیہ نظروں کو دیکھتے ہوئے ہیری نے جلدی سے کہا۔ "رون۔۔! اگر میں اپنا سامان تمہارے کمرے میں رکھ دوں تو تمہیں کوئی اعتراض تو نہیں ہوگا۔۔؟"

"نہیں۔۔! مجھے بھی تو اپنا سامان رکھنا ہے۔" رون نے فوراً کہا۔ "اور ہرمائنی تم نے۔۔؟"

"ہاں۔۔!" ہرمائنی نے جلدی سے کہا اور وہ تینوں باورچی خانے سے نکل کر سیڑھیاں چڑھنے لگے۔ جیسے ہی وہ رون کے کمرے میں پہنچے تو رون نے جلدی سے دروازہ بند کر دیا۔

"کیا بات ہے ہیری۔۔؟ خیریت تو ہے۔۔" رون نے پریشان ہو کر پوچھا۔

"میں نے تم لوگوں کو ایک بات نہیں بتائی تھی۔۔" ہیری نے رازدارانہ انداز میں کہا۔ "پچھلے پیر کی صبح میرے ماتھے کے نشان میں اتنا زیادہ درد ہوا کہ میں گہری نیند سے جاگ گیا تھا۔۔"

رون اور ہرمائنی کا ردعمل بالکل ویسا ہی تھا ۔ جیسا ہیری نے اس رات پریوٹ ڈرائیو کی خواب گاہ میں تصور کی آنکھ سے سوچا تھا۔ ہرمائنی فوراً آہ بھر کر اسے مختلف تجویزیں دینے لگی۔ اس نے کئی پڑھی ہوئی کتابوں کے حوالوں کا ذکر کیا اور ڈمبلڈور سے لے کر ہوگورٹس کی نرس مادام پومفری تک کئی لوگوں سے بات کرنے کا مشورہ دے ڈالا۔

"لیکن۔۔۔ وہ وہاں نہیں تھا۔۔۔ ہے نا۔۔؟" رون نے خوف وحیرت کے ملے جلے تاثر کے ساتھ کہا۔ **تم۔جانتے۔ہو۔کون**؟ میرا مطلب ہے کہ۔۔۔ پچھلی مرتبہ جب تمہارے نشان میں درد ہوا تھا تو وہ ہوگورٹس میں ہی تھا۔۔۔ ہے نا۔۔؟"

"مجھے یقین ہے کہ وہ پریوٹ ڈرائیو میں نہیں تھا۔۔۔!" ہیری نے دو ٹوک انداز میں کہا۔ "لیکن میں اس کے بارے میں ایک خواب دیکھ رہا تھا۔۔۔ اس کے اور پیٹر یعنی وارم ٹیل کے بارے میں۔۔۔ مجھے اب پورا خواب تو یاد نہیں ہے لیکن وہ کسی کو۔۔۔ ہلاک کرنے کی منصوبہ بندی کر رہے تھے۔۔۔"

وہ یہ کہنے ہی والا تھا کہ '**مجھے**' مارنے کی منصوبہ بندی کر رہے تھے مگر اس نے خود کو روک لیا۔ ہرمائنی پہلے ہی اتنی خوفزدہ دکھائی دے رہی تھی کہ وہ اسے زیادہ دہشت زدہ نہیں کرنا چاہتا تھا۔

"یہ تو صرف ایک خواب تھا" رون نے حوصلہ بڑھاتے ہوئے کہا۔ "صرف ایک برا خواب۔"

"ہاں۔۔۔! لیکن کیا واقعی وہ بس ایک خواب ہی تھا۔۔۔؟" ہیری یہ کہتے ہوئے کھڑکی کے باہر چمکتے ہوئے آسمان کی طرف دیکھنے کیلئے مڑ گیا۔ "یہ عجیب بات ہے۔۔۔ ہے نا۔۔؟ میرے نشان میں درد اُٹھتا ہے اور اس کے صرف تین دن بعد ہی مردار خور۔۔۔ عالمی کپ کے بعد ہنگامہ کھڑا کر دیتے ہیں۔۔۔ اور پھر والڈیمورٹ کی خاص علامت آسمان میں دکھائی دیتی ہے۔۔۔"

"اس کا نا۔۔ نام مت لو ہیری۔۔۔!" رون نے اپنے ہونٹ بھینچتے ہوئے کہا۔

"اور یاد ہے کہ پروفیسر ٹریلونی نے کیا کہا تھا۔۔؟" ہیری نے رون کی بات کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔ "گزشتہ سال کے آخر میں۔۔۔؟"

پروفیسر ٹریلونی ہوگورٹس میں انہیں علم جوتش پڑھاتی تھیں۔۔ ہرمائنی کا سارا خوف اچانک غائب ہو گیا اور وہ ہنسنے لگی۔

"اوہ ہیری۔۔۔! وہ بڑی دھوکے باز عورت ہے۔ تم اس کی کہی کسی بات پر توجہ نہیں دینا۔۔۔"

"تم وہاں نہیں تھی ہرمائنی۔۔۔!" ہیری نے کہا۔ "تم نے ان کی آواز نہیں سنی تھی۔ اس میں کچھ الگ بات تھی۔۔۔ وہ سچی پیشن گوئی تھی۔۔۔۔۔ میں نے تمہیں بتایا ہی تھا۔ وہ گہری نیند میں چلی گئی تھیں۔۔۔ اصلی نیند میں۔ اور انہوں نے کہا تھا کہ۔۔۔ عظیم شیطان جادوگر کا دوبارہ ظہور ہوگا۔۔۔ وہ پہلے سے زیادہ مضبوط اور طاقتور بن جائے گا۔۔۔ اور ایسا اس لئے ہوگا کیونکہ اس کا خدمت گزار اس کے پاس لوٹ کر جا رہا ہے۔۔۔ اور اسی رات وارم ٹیل بچ کر بھاگ نکلا تھا۔۔۔"



کچھ لمحوں تک گہری خاموشی چھائی رہی جس کے دوران رون لاشعوری طور پر بستر کی 'چڈلے کیننز' کی تصویر بنی چادر میں پھٹے ہوئے سوراخ میں انگلی ڈال کر گھماتا رہا۔۔

"ہیری تم یہ کیوں پوچھ رہے تھے کہ ہیڈوگ آئی ہے یا نہیں۔۔۔؟" ہرمائنی نے پوچھا۔ "کیا تمہیں کسی کے خط کا انتظار ہے۔۔۔؟"

"میں نے اپنے ماتھے کے نشان میں تکلیف کے بارے میں سیریئس کو بتایا ہے۔۔۔" ہیری نے اپنے کندھے اچکاتے ہوئے کہا۔ "میں انہی کے جواب کا انتظار کررہا ہوں۔۔۔"

"یہ تم نے بہت اچھا کیا۔" رون نے کہا اور اس کا چہرہ کھل اُٹھا۔ "سیریئس کو یقیناً پتہ ہوگا کہ تمہیں کیا کرنا چاہئے۔۔۔۔"

"مجھے امید تھی کہ ان کا جواب جلد ہی مل جائے گا۔" ہیری نے پریشانی سے کہا۔

"لیکن ہم یہ تو نہیں جانتے کہ سیریئس اس وقت کہاں ہیں۔۔۔؟ ہوسکتا ہے کہ وہ افریقہ میں ہوں یا اس سے بھی زیادہ کہیں دور۔؟" ہرمائنی نے گہری سانس لیتے ہوئے کہا۔ "ہیڈوگ اتنا طویل سفر کچھ دنوں میں کیسے طے کرسکتی ہے۔۔۔؟"

"ہاں۔! میں یہ جانتا ہوں۔" ہیری نے کہا لیکن اس کا دل اداس ہوگیا جب اس نے کھڑکی سے آسمان کی طرف دیکھا جہاں ہیڈوگ کا دور دور تک کوئی نام ونشان نہیں تھا۔

"ہیری۔ چلو چل کر باغیچے میں کوئیڈچ کھیلتے ہیں۔" رون نے اچانک کہا۔ "چلو۔ تین تین کی جوڑیاں بنالیتے ہیں۔ بل چارلی اور فریڈ۔ میں۔ تم اور جینی۔ وہ یقیناً کھیلنا پسند کرے گی۔ تم **چھلاوہ اچھال** کی مشق کرسکتے ہو۔"

"رون۔!" ہرمائنی نے اسے مجھے۔تو۔تم۔احساس۔سے۔عاری۔انسان۔لگنے۔ہو انداز میں جھڑکتے ہوئے کہا۔ "ہیری ابھی کوئیڈچ نہیں کھیلنا چاہتا۔ وہ پریشان اور تھکا ہوا ہے۔ ہم سب کو تو چل کر اپنے اپنے بستر پر آرام کرنے کی ضرورت ہے۔"

"ہاں۔۔۔ میں کوئیڈچ کھیلنا چاہتا ہوں۔" ہیری نے اچانک جوشیلے انداز میں کہا۔ "ذرا ٹھہرو۔۔۔! میں اپنی فائر بولٹ لے کر آتا ہوں۔"

ہرمائنی کچھ بڑبڑاتے ہوئے باہر نکل گئی۔ ایسا لگا کہ جیسے وہ کہہ رہی ہو۔ 'لڑکے کبھی نہیں سدھر سکتے'

  

آنے والے ہفتے میں ویزلی صاحب اور پرسی گھر میں زیادہ نظر نہیں آئے۔ وہ دونوں ہر صبح گھرانے کے باقی افراد سے پہلے بیدار ہوتے اور بغیر ناشتہ کئے ہی دفتر چلے جاتے۔ رات کو عموماً ان کی واپسی کھانے کے کئی گھنٹوں بعد ہی ہوتی تھی۔

"وزارت میں بڑی افراتفری مچی ہوئی ہے۔" پرسی نے انہیں بتایا۔ یہ اتوار کی شام کی بات تھی اگلے ہی دن پیر کو انہیں پڑھائی کیلئے ہوگورٹس اسکول واپس جانا تھا۔ چھٹیاں ختم ہو چکی تھیں۔ پرسی نے کہا۔ "پورا ہفتہ مجھے آگ بجھانا پڑی۔ لوگ لگاتار غل غپاڑے بھیج رہے ہیں۔ ظاہر ہے کہ اگر غل غپاڑے کو فوراً نہ کھولا جائے تو وہ دھماکے کے ساتھ پھٹ جاتا ہے۔ میری پوری میز پر جلنے کے نشان پڑ چکے ہیں اور میرا سب سے عمدہ قلم بھی جل کر راکھ بن گیا ہے۔"



"لوگ غل غپاڑے کیوں بھیج رہے ہیں۔۔۔؟" جینی نے معصومیت سے پوچھا۔ وہ بیٹھک کے

آتشدان کے سامنے بچھی دری پر بیٹھ کر **ایک ہزار جادوئی جڑی بوٹیاں اور کھمبی** نامی کتاب کے پھٹے ہوئے ورقوں پر جادوئی ٹیپ چپکا رہی تھی۔

"لوگ عالمی کپ کے حفاظتی انتظامات پر تنقید کر رہے ہیں" پرسی نے بتایا۔ "وہ خیمہ بستی میں ہونے والے نقصان کا معاوضہ طلب کر رہے ہیں۔ منڈنگس فلیچر نے بارہ خواب گاہوں والے خیمے اور قیمتی نہانے کے ٹب کے ہرجانے کا دعویٰ کیا ہے لیکن میں اس کی حقیقت جانتا ہوں۔ مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ وہ بانسوں پر پرانے چوغے لٹکا کر ان کے اوپر سوتا تھا۔"

بیگم ویزلی نے کونے میں لگی دیوار گھڑی کی طرف دیکھا۔ ہیری کو یہ گھڑی بہت پسند تھی۔ وقت جاننے کیلئے تو یہ مکمل طور پر بیکار تھی۔ لیکن یہ باقی معلومات بہت عمدہ انداز میں دیتی تھی۔ اس میں نو سنہری کانٹے لگے تھے اور ہر کانٹے پر ویزلی گھرانے کے افراد کے نام درج تھے۔ اس گھڑی میں کسی قسم کا کوئی ہندسہ موجود نہیں تھا۔ ان کے بجائے وہاں پر یہ الفاظ درج تھے کہ ویزلی گھرانے کا کونسا فرد کہاں ہو سکتا ہے۔ گھر۔ اسکول۔ دفتر کے علاوہ وہاں پر لاپتہ۔ ہسپتال۔ جیل بھی لکھے ہوئے تھے۔ اس دلچسپ گھڑی میں جہاں بارہ بجے کی سوئی ہوتی ہے۔ وہاں پر ایک اور کانٹا دکھائی دے رہا تھا اور اس کی نوک کے سامنے 'جان کا خطرہ' کا لفظ چمک رہا تھا۔

آٹھ کانٹے 'گھر' کے سامنے موجود تھے۔ جبکہ ویزلی صاحب کے نام والا کانٹا جو کہ دوسرے کانٹوں سے زیادہ لمبا تھا۔ اس وقت 'دفتر' پر دکھائی دے رہا تھا۔ بیگم ویزلی نے گھڑی کو دیکھ کر آہ بھری۔

"**تم-جانتے-ہو-کون** کی شیطانی قوتیں ختم ہونے کے بعد پہلی بار تمہارے ابو کو چھٹیوں میں بھی دفتر جانا پڑ رہا ہے۔ وہ بہت کام کر رہے ہیں۔ اگر وہ جلدی گھر نہیں لوٹے تو ان کا کھانا ٹھنڈا ہو جائے گا۔"

"ابو اپنی کی ہوئی غلطی کا ازالہ کر رہے ہیں۔" پرسی نے کہا۔ "سچ کہوں۔۔۔ تو انہوں نے متنازعہ بیان دے کر بڑی ناسمجھی کا کام کیا۔ انہیں پہلے اپنے شعبے کے سربراہ سے اس کیلئے خصوصی اجازت لینی چاہیے تھی۔۔۔"

"اس گھٹیا عورت۔۔۔ اسکیٹر کی من گھڑت خبروں کی وجہ سے اپنے ابو کو موردِ الزام مت ٹھہراؤ۔۔۔ سمجھے!" بیگم ویزلی بھڑکتے ہوئے غرائیں۔

"اگر ابو کچھ نہیں کہتے تو اسکیٹر یہ لکھ دیتی کہ وزارت کے ملازمین نے جائے حادثہ پر کوئی معقول اور موزوں کارروائی نہیں کی۔۔۔ یہ تو اور بھی زیادہ شرمناک بات ہوتی۔" بل نے کہا جو رون کے ساتھ شطرنج کھیل رہا تھا۔ "ریٹا اسکیٹر کبھی کسی کی تعریف نہیں کرتی ہے۔ اس نے ایک بار گرنگوٹس کی تجوڑی توڑنے والوں کی گرفتاری پر ہمارے بینک کے ملازمین کا انٹرویو لیا اور میرے بارے میں 'لمبے بالوں والا وحشی' کا جملہ لکھا تھا۔"

"دیکھو بیٹا۔۔۔! تمہارے بال تھوڑے زیادہ لمبے تو ہیں۔" بیگم ویزلی نے دھیمی آواز میں کہا۔ "اگر تم کہو تو میں انہیں تراش کر چھوٹا کر دیتی ہوں۔"

"نہیں امی۔۔۔!"

بارش شروع ہو گئی تھی اور اس کی سنسناتی ہوئی بوچھاڑ بیٹھک کی کھڑکی سے ٹکرا رہی تھی۔۔ ہرمائنی **جادوئی منتروں کی معیاری کتاب (درجہ چہارم)** میں ڈوبی ہوئی تھی۔۔ جو بیگم ویزلی ہیری اور رون اور اس کیلئے جادوئی بازار گلی سے خرید کر لائی تھیں۔



چارلی اپنی آگ سے بچانے والی ٹوپی کی مرمت کرنے میں مصروف تھا اور ہیری اپنی فائربولٹ

کے دستے پر پالش کر رہا تھا۔ ہرمائنی نے اس کی تیرہویں سالگرہ پر اسے جو اڑن جھاڑو کا حفاظتی صندوقچہ دیا تھا۔ وہ اس کے پیروں کے پاس کھلا پڑا تھا۔ فریڈ اور جارج دور ایک کونے میں بیٹھ کر خاص بات چیت کر رہے تھے۔ ان کے پنکھ والے قلم ان کے ہاتھوں میں دبے ہوئے تھے اور وہ ایک چرمئی کاغذ پر سر جوڑے جھکے ہوئے تھے۔ وہ سرگوشیوں میں باتیں کر رہے تھے۔

"تم دونوں وہاں کیا کر رہے ہو۔۔۔؟" بیگم ویزلی نے ان دونوں کی طرف دیکھتے ہوئے تیکھی آواز میں پوچھا۔

"اسکول کا کام۔۔۔ امی!" فریڈ نے جلدی سے کہا۔

"بیوقوفی کی باتیں مت کرو۔ تمہاری چھٹیاں ابھی ختم نہیں ہوئی ہیں۔" بیگم ویزلی بولیں۔

"ہاں۔۔! ہمارا بہت سا کام ابھی بھی باقی ہے۔۔۔" جارج نے کہا۔

"کہیں تم لوگ نیا آرڈر فارم تیار تو نہیں کر رہے۔۔۔؟" بیگم ویزلی نے اپنی تیوریاں چڑھاتے ہوئے پوچھا۔ "کہیں پھر سے **جڑواں جادوئی جگاڑ** کا خطرناک دھندا شروع کرنے کے بارے میں تو نہیں سوچ رہے ہو۔۔۔؟"

فریڈ نے اپنے چہرے پر درد بھرے جذبات لاتے ہوئے بیگم ویزلی کی طرف دیکھا۔

"امی! اگر کل ہوگورٹس ایکسپریس پٹری سے اتر کر حادثہ کا شکار ہو جائے۔ میں اور جارج اس میں مارے جائیں۔۔۔ تو آپ کو یہ سوچ کر کیسا لگے گا کہ آپ نے جانے سے پہلے ہم دونوں پر کتنا بڑا الزام لگایا تھا۔۔۔؟"

یہ سن کر سب لوگ ہنس پڑے۔۔۔۔ بیگم ویزلی بھی۔۔۔۔

"لو تمہارے ابو بھی آگئے۔۔۔" انہوں نے اچانک گھڑی کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

ویزلی صاحب والا کانٹا اب دفتر سے گھوم کر سفر پر پہنچ گیا تھا۔ ایک لمحے کے بعد ہی وہ باقی سب کانٹوں کے ساتھ گھر پر آکر رُک گیا۔ باورچی خانے سے ویزلی صاحب کی آواز سنائی دی۔

"آرہی ہوں آرتھر۔۔۔" بیگم ویزلی نے جلدی سے کمرے کے باہر نکلتے ہوئے کہا۔

تھوڑی دیر بعد ویزلی صاحب گرم بیٹھک میں داخل ہوئے۔ انہوں نے ہاتھوں میں کھانے کا طشت تھاما ہوا تھا اور ان کا چہرہ بے حد تھکا ہوا نظر آرہا تھا۔ بارش سے ان کے بال بھیگ گئے تھے۔

"حالات ہاتھوں سے نکلتے ہوئے محسوس ہو رہے ہیں۔" انہوں نے بیگم ویزلی کو بتایا۔ وہ آتشدان کے قریب والی کرسی پر بیٹھ چکے تھے اور اپنی طشت میں پڑے بند گوبھی کے ٹکڑوں کو بے دلی سے اُٹھا کر انگلیوں میں گھما گھما کر واپس پلیٹ میں پھینک رہے تھے۔ "ریٹا اسکیٹر نے پورا ہفتہ وزارت کے اندرونی شعبوں کا بغور جائزہ لیتے ہوئے چھان بین کی ہے اور وزارت میں ہونے والی گڑبڑ پر کڑی نظر رکھی ہے۔ اسے یہ بات معلوم ہو چکی ہے کہ بوڑھی 'برتھا جورکنس' لاپتہ ہے۔ اس لئے یہ خبر کل کے اخبار **'روزنامہ جادوگر'** میں شہ سرخی کی صورت چھپ جائے گی۔۔۔ میں نے بہت پہلے ہی بیگ مین سے کہا تھا کہ وہ کسی کو اس کی تلاش میں روانہ کر دے۔۔۔"

پرسی جوش سے بولا۔۔۔ "کراؤچ صاحب بھی کئی ہفتوں سے یہی کہہ رہے ہیں۔۔۔"

"کراؤچ بہت خوش نصیب ہے۔" ویزلی صاحب نے چڑتے ہوئے کہا۔ "ریٹا کو ابھی تک ونکی کے بارے میں کچھ پتہ نہیں چلا۔ یہ دھماکے دار خبر پورے ہفتے سرخیوں میں رہے گی اگر ریٹا اسکیٹر۔۔۔ کراؤچ کی گھریلو جن ونکی کو وہ چھڑی پکڑے ہوئے دکھائے گی جس سے موت کا نشان نمودار کیا گیا تھا۔۔۔"

"لیکن میرے خیال سے ہم سب اسی نتیجے پر پہنچے ہیں کہ وہ گھریلو جن حالانکہ غیر ذمہ دار ضرور تھی لیکن اس نے وہ شیطانی علامت نہیں بنائی تھی۔۔۔" پرسی نے ہیجان انگیز لہجے میں کہا۔

"میرے خیال میں تو کراؤچ کی قسمت بہت اچھی ہے" ہرمائنی نے غصے سے بیچ میں کودتے ہوئے کہا۔ "روزنامہ جادوگر میں کسی کو بھی یہ پتہ نہیں چلا کہ وہ اپنی گھریلو جن سے کتنا گھٹیا سلوک کرتے ہیں۔۔۔"

"دیکھو ہرمائنی۔۔۔" پرسی نے تیزی سے کہا۔ "کراؤچ صاحب جیسے اونچے عہدیدار اپنے ملازمین سے ہر حکم ماننے کی توقع رکھتے ہیں۔۔۔ نہ کہ حکم عدولی کی۔۔۔"

"ملازم نہیں۔۔۔ غلام کہو۔۔۔پرسی!" ہرمائنی نے اونچی آواز میں کہا۔ "کیونکہ وہ ونکی کو تنخواہ تک تو دیتے نہیں تھے۔"

''میرا خیال ہے کہ تم لوگ اب اپنے اپنے کمروں میں جاکر اپنا سامان دیکھو اور اسے ٹھیک طرح سے سمیٹ کر صندوق میں رکھو۔ کوئی چیز باہر نہیں رہنی چاہئے" بیگم ویزلی نے اس فضول بحث کو ختم کرتے ہوئے کہا۔ "چلو۔۔۔سب اوپر جاؤ۔۔۔ جلدی!"

ہیری نے جلدی جلدی اپنے اڑن جھاڑو والے صندوقچے کا سامان سمیٹا اور فائر بولٹ اپنے کندھے پر رکھ کر رون کے ساتھ بالائی منزل کی طرف بڑھ گیا۔

گھر کے بالائی حصے پر بارش کی شدت کا احساس کچھ زیادہ ہی ہورہا تھا۔ بارش کی سنسناتی ہوئی بوچھاڑ کی آواز زیادہ تیز تھی اور زناٹے دار ہوا کی سیٹیاں زور زور سے گونج رہی تھیں۔ اس کے علاوہ کبھی کبھار اوپری چوبارے میں رہنے والی بدروح کی درد بھری چیخیں بھی اس شور میں شامل ہو رہی تھیں۔۔۔ جب وہ کمرے میں داخل ہوئے تو رون کا چھوٹا الو انہیں دیکھ کر

پھڑ پھڑانے لگا اور تیز آواز میں چیخنے لگا۔ وہ اپنے پنجرے میں چکر کاٹ رہا تھا۔ ایسا لگ رہا تھا کہ وہ کھلے نامکمل تیار ہوئے صندوقوں کی طرف دیکھ کر خوش ہو رہا ہو۔

اس کے منہ میں جلدی سے یہ الو پھلی ٹھونسو۔" رون نے ایک طرف پڑے ایک چھوٹے سے لفافے کو اُٹھا کر ہیری کی طرف اچھال دیا۔ "اس سے وہ چپ ہو جائے گا۔"

ہیری نے پگ وجیون کے پنجرہ کی سلاخوں سے اس کی پیالی میں الو پھلی کے کچھ دانے ڈال دیئے۔ الو خاموش ہو کر ان پر جھپٹا۔

جب ہیری مڑا تو اس کی نگاہ صندوق کے قریب پڑے ہوئے ہیڈوگ کے خالی پنجرے پر پڑی۔ اس کا دل مسوس کر رہ گیا۔

"رون۔۔! ایک ہفتے سے زیادہ وقت ہو چکا ہے۔۔ تمہیں ایسا تو نہیں لگتا کہ سیریئس پکڑے گئے ہوں گے۔۔؟"

"نہیں۔۔!" رون نے گردن گھما کر کہا۔ "اگر وہ گرفتار ہو جاتے تو یہ خبر روزنامہ جادوگر پر شہ سرخی بن جاتی۔ وزارت سب کو یہ دکھانے کیلئے بڑی بے تاب ہوتی کہ آخر انہوں نے کسی کو تو پکڑ ہی لیا ہے۔۔۔ ہے نا۔۔!"

"ہاں۔۔! یہ بات تو ہے۔۔۔"

"دیکھو۔۔ امی تمہارے لئے جادوئی بازار گلی سے یہ سامان لائی ہیں۔ وہ تمہاری تجوری سے سونے کے کچھ سکے بھی نکال لائی ہیں۔۔ اور انہوں نے تمہارے تمام موزے بھی دھو دیئے ہیں۔" رون نے ہیری کو بتایا۔

اس نے پلنگ پر کئی پیکٹ رکھ دیئے اور اس کے پہلو میں سکوں کی تھیلی اور موزوں کا ڈھیر پٹخ دیا۔

ہیری نے سارا سامان کھولنا شروع کر دیا۔ **جادوئی منتروں کی معیاری کتاب (درجہ چہارم) (مرانڈا گوشاک)** کے علاوہ اسے کچھ نئے قلم۔ چرمئی کاغذوں کے درجن بھر دستے اور جادوئی محلولات کے تھیلے کے کئی اجزاء نظر آئے۔۔۔ اس کی شیر مچھلی کی ریڑھ کی ہڈی اور زہریلے ارغوانی بیر کا رس ختم ہو گیا تھا۔

جب وہ کڑاہی میں اپنی چڈیاں لپیٹ کر رکھ رہا تھا تو اسی وقت اسے اپنے پیچھے سے رون کی درد بھری آواز سنائی دی۔

"یہ کیا نمونہ ہے۔۔۔؟"

اس نے ہاتھ میں ایک لمبا سا کلیجی رنگت والا چوغہ تھما ہوا تھا۔ جس کے کالر اور کفوں کی جگہ پر گھسی پٹی ڈوریوں کی جھالر لگی ہوئی تھی۔ اسی لمحے دروازے پر دستک ہوئی اور بیگم ویزلی ہوگورٹس کی استری کی ہوئی یونیفارم لے کر اندر آئیں۔





"یہ لو۔۔۔" انہوں نے دونوں کے کپڑے الگ الگ کرتے ہوئے کہا۔ "دھیان رہے کہ تم ان کپڑوں کو اچھی طرح سے رکھنا تاکہ ان پر سلوٹیں نہ پڑ جائیں۔"

"امی۔۔۔! شاید آپ نے مجھے جینی کے نئے کپڑے دے دیئے ہیں۔" رون نے ڈوریوں والا چوغہ انہیں دکھاتے ہوئے کہا۔

"نہیں۔۔۔! ایسا نہیں ہے۔" بیگم ویزلی نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "یہ تمہارے لئے ہی ہے۔ اس سال ایک خاص تقریب میں تمہیں اسے پہننا ہوگا۔"

"کیا۔۔۔ کک۔۔۔ کیا مطلب۔۔۔؟" رون کا چہرہ خوف سے فق پڑ گیا تھا۔

"خاص تقریبات کی خصوصی پوشاک۔۔۔!" بیگم ویزلی نے دہرایا۔ "تمہارے اسکول کی فہرست کے ساتھ خصوصی ہدایت لگی ہوئی تھی کہ اس سال اسکول میں خاص تقریب کا اہتمام کیا گیا ہے۔ لہٰذا سبھی بچے اپنے خاص تقریباتی پوشاک ضرور ساتھ لائیں۔"

"آپ مذاق کر رہی ہیں۔۔۔ ہے نا!" رون نے بے یقینی کی کیفیت میں کہا۔ "میں اسے کسی بھی حالت میں نہیں پہنوں گا۔۔۔ بالکل بھی نہیں۔۔۔"

"رون ان پوشاکوں کو سب لوگ پہنتے ہیں۔" بیگم ویزلی نے چڑ کر کہا۔ "تقریباتی پوشاکیں ایسی ہی ہوتی ہیں۔ تمہارے ابو بھی وزارت کی اہم تقریبات اور خوشی کی محفلوں میں اسی طرح کی پوشاک پہن کر جاتے ہیں۔"

"اسے پہننے کے بجائے میں تو بغیر کپڑوں کے رہنا پسند کروں گا۔" رون نے ضدی لہجے میں کہا۔

"بیوقوفی کی باتیں مت کرو۔ رون!" بیگم ویزلی نے سخت لہجے میں کہا۔ "تمہارے اسکول کی ہدایت ہے کہ تمہیں خصوصی پوشاک دے کر اسکول بھیجا جائے۔ میں ہیری کیلئے بھی ایک پوشاک لائی ہوں۔۔۔ دِکھاؤ تو سہی ہیری!"

دل ہی دل میں تھوڑا گھبراتے ہوئے ہیری نے اپنے پلنگ پر پڑے آخری پیکٹ کو کھولا۔ بہر حال وہ پوشاک اتنی بری نہیں تھی جتنی کہ اسے امید تھی۔ اس کی پوشاک میں کہیں بھی ڈوریاں اور جھالریں نہیں لگی ہوئی تھیں۔ دراصل یہ پوشاک اس کے اسکول یونیفارم کے چوغے جیسی ہی دکھائی دے رہی تھی۔ فرق صرف اتنا تھا کہ اس کا رنگ سیاہ نہیں بلکہ سبز تھا۔

"میں نے سوچا کہ اس سے تمہاری آنکھوں کا رنگ ابھر کر دکھائی دے گا۔" بیگم ویزلی نے پیار بھرے لہجے میں کہا۔

"ہیری کی پوشاک تو ٹھیک ہے۔" رون نے غصے سے ہیری کے سبز چوغے کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "آپ میرے لئے بھی ایسی ہی پوشاک کیوں نہیں لائیں۔۔۔؟"

"دیکھو۔۔۔! میں نے تمہاری پوشاک لنڈے کے کپڑوں میں سے خریدی ہے اور وہاں مال کی قلت کی وجہ سے انتخاب کیلئے زیادہ گنجائش نہیں تھی۔" یہ کہتے ہوئے بیگم ویزلی کا چہرہ کسی قدر سرخ ہوگیا۔ ہیری جھٹ سے دوسری طرف دیکھنے لگا۔ وہ تو گرنگوٹس بینک میں رکھا ہوا سارا ذاتی پیسہ ویزلی گھرانے کے ساتھ بانٹنے کیلئے تیار تھا لیکن وہ یہ جانتا تھا کہ بیگم ویزلی اس کے پیسے کو چھوئیں گی بھی نہیں۔۔۔

"یہ بات طے ہے کہ میں اسے کبھی بھی نہیں پہنوں گا۔" رون نے اڑتے ہوئے کہا۔ "کبھی۔۔۔ بھی۔۔۔ نہیں۔۔۔"

"ٹھیک ہے۔" بیگم ویزلی نے کہا۔ "تو پھر ننگے ہی گھومنا۔ ہیری! تم اس حالت میں رون کی ایک تصویر ضرور لے لینا۔ میں اسے دیکھ کر خوب ہنسوں گی۔۔۔"

وہ باہر جاتے ہوئے دروازے کو دھڑام سے بند کر گئیں۔اسی وقت ہیری اور رون کو اپنے عقب میں ایک عجیب سی آواز سنائی دی۔ پگ وجیون نے اپنے منہ میں الو پھلی کا ایک بڑا دانہ بھر لیا تھا جو اس کے گلے میں اٹک گیا تھا۔

پگ وجیون کے گلے سے پھلی نکالنے کیلئے آگے بڑھتے ہوئے رون نے غصیلی آواز میں کہا۔

"مجھے ملنے والی ہر چیز گھٹیا ہی کیوں ہوتی ہے۔۔۔؟"

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

